350 دُعاؤں سے بیماریوں اور مُشکلات کا حل

# دُکھ دَرد اور بیماریوں کا عِلاج


از قلم
مولانا مُحمد شہزاد قادری ترابی



زاویہ پبلشرز
زاویہ پبلشرز
دربار مارکیٹ لاہور

۳۵۹ دُعاؤں بیماریوں اور مشکلات کا حل

# دُکھ دَرد
# اور
# بیماریوں کا عِلاج

مؤلف
مولانا محمد شہزاد قادری ترابی

زاویہ پبلشرز
8-C دربار مارکیٹ لاہور
Ph.Shop:042-37248657/ 042-37300642 off:042-37112954
Email:zaviapublishers@gmail.com

2015ء

بار اول..............1100

ہدیہ مجلد..............120

ہدیہ پیپر بیک..............90

زیرِ اہتمام..............نجابت علی تارڑ

**﴿لیگل ایڈوائزرز﴾**

محمد کامران حسن بھٹہ ایڈوکیٹ ہائی کورٹ (لاہور) 0300-8800339

**﴿ملنے کے پتے﴾**

زاویہ پبلشرز | شوروم ظہور ہوٹل، دکان نمبر 2
دا تا دربار مارکیٹ، لاہور
042-37248657 042-37249558
Email: zaviapublishers@gmail.com

| | |
|---|---|
| مکتبہ برکات المدینہ، کراچی | 021-34219324 |
| مکتبہ رضویہ آرام باغ، کراچی | 021-32216464 |
| احمد بک کارپوریشن، کمیٹی چوک، راولپنڈی | 051-5558320 |
| اسلامک بک کارپوریشن، کمیٹی چوک، راولپنڈی | 051-5536111 |
| مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، حیدر آباد | 022-2780547 |
| مکتبہ مہتنویہ، پرانی سبزی منڈی روڈ، بھاول پور | 0301-7728754 |
| نورانی ورائٹی ہاوس، بلاک نمبر 4، ڈیرہ غازی خان | 0321-7387299 |
| مکتبہ بابا فرید چوک چشتی قبر پاکپتن شریف | 0301-7241723 |
| مکتبہ غوثیہ عطاریہ اوکاڑہ | 0321-7083119 |
| اقرا بک سیلرز، فیصل آباد | 041-2626250 |
| مکتبہ اسلامیہ فیصل آباد | 041-2631204 |
| مکتبہ العطاریہ لنک روڈ صادق آباد | 0333-7413467 |
| مکتبہ سخی سلطان حیدر آباد | 0321-3025510 |
| مکتبہ حسان اینڈ پرفیومرز، پرانی سبزی منڈی کراچی | 0312-2769569 |
| رضا بک شاپ، میلاد موارہ چوک، گجرات | 0300-6203667 |
| مکتبہ فریدیہ، ہائی سٹریٹ ساھیوال | 040-4226812 |

# فہرست

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْم
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول اعظم ﷺ نے مسلمانوں کو ہر اس چیز کی تعلیم دی جن میں بھلائی اور فائدہ ہے تاکہ مسلمان ان باتوں پر عمل کر کے اپنے لئے مفید راہ تلاش کریں۔

موجودہ دور میں دین سے دوری کی وجہ سے اکثر عوام پریشانی کا شکار نظر آتی ہے۔ اس پر زیادتی یہ ہے کہ پریشانی کے وقت دین پر عمل کرنے کے بجائے اس پریشانی سے بچنے کے لئے لوگ دوسرے راستے تلاش کرتے ہیں۔ دردر کی ٹھوکریں کھاتے ہیں۔ اس کی پریشانی دیکھ کر اس کو مصائب میں جکڑا ہوا دیکھ کر نام نہاد عامل ان کو اور زیادہ پریشان کرتے ہیں۔ اس سے بڑی بڑی رقوم کی ڈیمانڈ کرتے ہیں۔ آپ نے سنا ہوگا کہ "مرتا کیا نہ کرتا" وہ غریب بے چارہ ان کے چنگل میں پھنس جاتا ہے کیونکہ اچھے اور کامل پیر بہت کم نظر آتے ہیں وہ ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتے۔ جگہ جگہ جعلی عاملوں کے بورڈ، نجومیوں کی بھرمار عوام کو اچھی

طرح لوٹ رہی ہے۔

عام آدمی یہ نہیں سوچتا کہ جب یہ ہر کام کر دیتے ہیں تو فٹ پاتھ پر کیوں بیٹھے ہیں۔ اپنا بھی کام کر لینا چاہیے۔ نجومی دوسرے کا ہاتھ دیکھ کر بتا دیتا ہے کہ تمہیں یہ ملے گا۔کوئی اس سے پوچھے کہ آپ دوسروں کا ہاتھ دیکھ کر بتا دیتے ہو کہ اس کو فلاں چیز کل ملے گی۔ آپ اپنا ہاتھ دیکھ کر کیوں نہیں معلوم کر لیتے کہ کل کون سے فٹ پاتھ پر بیٹھنا ہے۔ کہاں کے ایم سی والے نہیں آئیں گے۔ اس طرح ان کے آنے سے ان کا کاروبار خراب ہونے سے بھی بچ جائے گا۔ بلکہ اس طرح کریں کہ یہ معلوم کرلیں کہ کس فٹ پاتھ پر زیادہ گاہک آئیں گے۔ اور ایک دن میں دو تین لاکھ روپے کس جگہ سے ملنے کی امید ہے وہیں جا کر اپنا بوریا بستر لے کر بیٹھ جائیں۔

الغرض کہ ان جعلی عاملوں اور نجومیوں نے عوام الناس کو پریشان کیا ہوا ہے۔ بعض امراض جن کے علاج کے کچھ کلینک کھلے ہوئے ہیں۔ سیدھے سادھے لوگوں کو نہیں معلوم ہوتا کہ یہ بیماری ہے اس کا علاج کسی اچھے ڈاکٹر سے کروالیا جائے۔ نہیں بلکہ اس کا اظہار کرتے ہوئے شرماتے ہیں۔ ان جھوٹے حکیموں اور جعلی ڈاکٹروں نے یہ پھیلا دیا ہے کہ یہ ایسے امراض ہیں جنہیں لوگوں کو نہ بتایا جائے صرف انہی حکیم اور ڈاکٹر حضرات کو بتایا جائے۔ پھر یہ اپنے مریض کو جیسے تیسے مشورے دے کر ان سے اچھی خاصی رقم بٹور لیتے ہیں۔ اب وہ مریض کسی کو مرض بتانے کے قابل نہیں رہتا اور نہ ہی اپنی ان خرچ کی ہوئی رقم کی تفصیل بتا سکتا ہے۔

نتیجہ یہ ہوا کہ ان دھوکے بازوں کی وجہ سے عام آدمی کا اچھے لوگوں پر سے

بھی اعتماد ختم ہو جاتا ہے۔ حالانکہ اچھے لوگ عوام الناس کے ارد گرد ہی موجود ہوتے ہیں۔ مگر دین سے دور رہنے کی وجہ سے ایسے نیک لوگوں سے رابطہ نہیں رکھ پاتے۔ جس کی سزا انہیں کسی نہ کسی طرح بھگتنی پڑتی ہے۔ چاہیے کہ زیادہ سے زیادہ علماء کرام کی مجلسوں میں شرکت کیا کریں۔ اس سے ایک فائدہ تو یہ ہوتا ہے کہ نیکی پر استقامت رہتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کا نزول ہوتا ہے۔ بہت سارے دینی مسائل کا علم ہو جاتا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ دنیوی مسائل بھی ان بزرگوں کے مشوروں سے حل ہو جاتے ہیں۔

الحمد للہ علماء اہلسنّت میں یہ طریقہ جاری رہا ہے کہ وہ عوام کو مشکلات کے وقت ان کے مسائل کے حل میں کسی نہ کسی طرح کی مدد فراہم کرتے ہیں اور ساتھ ساتھ دعائیں اور وظائف پڑھتے رہنے کی بھی تلقین کرتے رہتے ہیں۔

بے شک دعاؤں اور وظائف میں بڑی برکتیں ہیں۔ اس سے بے شمار فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ دعاؤں اور وظائف کو معمول بنانے سے مسائل تو حل ہو ہی جاتے ہیں مگر ساتھ ہی ساتھ دلوں کو ایک طرح کا اطمینان نصیب ہوتا ہے۔ زیرِ نظر کتاب ہم نے اسی عنوان پر لکھی ہے۔ تاکہ پریشانی اور مصیبت کے وقت ان کے سدِ باب کے لیے جہاں دوسرے طریقوں کا اختیار کیا جاتا ہے وہاں دعاؤں اور وظائف سے بھی فائدہ حاصل کیا جائے۔ مذکورہ دعاؤں اور وظائف کے فوائد قرآن وحدیث اور بزرگانِ دین سے ثابت ہیں۔

## ان اعمال کے کرنے کی شرائط وضروری ہدایات

☆ تمام فرائض کی پابندی کریں۔ نماز، ماہِ رمضان کے روزے، زکوٰۃ اور حج

وغیرہ۔

☆ جب بھی کوئی وظیفہ پڑھنے کی بات آئے تو اتنی آواز سے پڑھنا کہ اپنے کانوں تک آواز آئے۔ نماز، تلاوت اور مختلف وظائف میں یہ ضروری ہے۔

☆ ہر وظیفہ وعمل سے پہلے اور آخر میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔

☆ اگر کوئی کام ہو جائے تو ایصالِ ثواب کے لئے اس کتاب کو مفت تقسیم کرنے کی نیت کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## 1- دنیا و آخرت میں سرخرو ہونے کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ مَا فِیْ جَمِیْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّبِعَدَدِ کُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا۔

فضیلت: قرآن مجید کی تلاوت کے بعد جو شخص اس درودِ پاک کو پڑھے گا وہ دنیا و آخرت میں سرخرو رہے گا۔

## 2- بھولنے کی بیماری اور کمزور ذہن ہو:

وظیفہ: وَعَلَّمَکَ مَا لَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ ط وَکَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْمًا ۝ (النساء:۱۱۳)

فضیلت: اس آیت کو 121 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے روزانہ پلائیں۔

## 3- بچہ روتا ہو اور کھانا نہ کھاتا ہو:

وظیفہ: اگر بچہ بہت روتا ہو یا کھانا نہ کھاتا ہو یا دودھ نہ پیتا ہو تو تھوڑا سا پانی یا دودھ گلاس میں لے کر عشاء کی نماز کے بعد یَا اَللّٰہُ یَا مَتِیْنُ یَا قَھَّارُ ایک سو مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلا دیں۔

## 4- دوزخ سے حفاظت:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ۔

فضیلت: جو شخص فجر و عصر کے بعد سات سات مرتبہ اس دعا کو پڑھ لے دوزخ

دعا کرے اسے مجھ سے بچا۔

## 5۔ لوگوں کی نظروں سے گر گیا ہو:

وظیفہ: فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿٨٣﴾ (یٰسین: ۸۳)

فضیلت: اگر کوئی شخص لوگوں کی نظروں سے گر گیا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی عزت بحال ہو جائے تو اس آیت کو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک مارے۔

## 6۔ اگر منہ میں چھالے پڑ گئے ہوں:

وظیفہ: اگر کسی کے منہ میں چھالے پڑ گئے ہوں یا بدن میں پھنسیاں ہو جائیں تو سورۃ الضحیٰ 41 مرتبہ پڑھ کر چینی پر دم کر کے چبالے انشاء اللہ راحت ہو جائے گی۔

## 7۔ دنیا میں فاقہ سے بچاؤ کے لئے:

وظیفہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ۔

فضیلت: جو شخص صبح و شام سو سو مرتبہ اس دعا کو پڑھ لے دنیا میں فاقہ نہ ہو، قبر میں وحشت اور حشر میں گھبراہٹ سے محفوظ رہے گا۔

## 8۔ غربت سے نجات کے لئے:

وظیفہ: یَا مَلِكُ

فضیلت: جو شخص 90 مرتبہ روزانہ ان کلمات کو پڑھے گا غربت سے نجات پا کر مالدار ہو جائے گا۔

## 9- فقروفاقہ سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اَلْوَهَّابُ

فضیلت: جو شخص چاشت کی نماز کے آخری سجدے میں چالیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا وہ فقرفاقہ سے نجات پائے گا۔

## 10- زبان میں لکنت اور ذہنی کشادگی:

وظیفہ: رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي ۙ وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي ۙ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي ۙ يَفْقَهُوا قَوْلِي (طٰہٰ:۲۵تا۲۸)

فضیلت: زبان کی لکنت دور کرنے کے لئے روزانہ تین مرتبہ پڑھیں ذہنی کشادگی اور علم میں ترقی کے لئے روزانہ فجر کی نماز کے بعد اکیس (21) مرتبہ پڑھیں۔

## 11- اگر قیدی رہائی چاہتا ہو:

وظیفہ: اگر کوئی قید خانے سے رہائی چاہے تو روزانہ سورۂ جن پڑھ لیا کرے انشاءاللہ باعزت بری ہو جائے گا۔

## 12- بدن پر داغ یا دھبے دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا

فضیلت: کسی کے بدن پر ناسور یا داغ دھبے ہوں تو اکتالیس مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دوا پر پھونکے پھر دوا استعمال کرے داغ دھبے دور ہو جائیں گے۔

## 13- نظر کبھی کمزور نہ ہوگی:

وظیفہ: جو شخص وضو کرنے کے بعد آسمان کی طرف دیکھ کر سورۂ قدر پڑھ لے انشاء اللہ اس کی نظر کبھی کمزور نہ ہوگی۔

## 14- نظر اُتارنے کا عمل:

وظیفہ: وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ﴿۵۱﴾ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ﴿۵۲﴾ (القلم:۵۱،۵۲)

فضیلت: حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ کسی کو نظر لگنے کا وہم ہو تو اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ ٹھیک ہو جائے گا۔

## 15- اگر بُرے افعال میں مبتلا ہو گیا ہو:

وظیفہ: اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۵﴾ (البقرہ:۵)

فضیلت: اگر کوئی شخص دین سے غافل ہو گیا ہو یا سیدھے راستے سے بھٹک گیا ہو یا بُرے افعال میں مبتلا ہو جائے تو اس آیت کو 101 مرتبہ پانی پر دم کر کے اکتالیس (41) دن تک پلائیں۔

## 16- شیطان کے شر سے بچا رہے گا:

وظیفہ: هُوَ اللّٰهُ الرَّحِیْمُ

فضیلت: جو ہر نماز کے بعد سات مرتبہ ان کلمات کو پڑھ لے گا شیطان کے شر سے بچا رہے گا۔

## 17۔ نافرمان وضدی اولاد ہو تو:

وظیفہ: اَللّٰهُ يَجْتَبِىٓ اِلَيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِىٓ اِلَيْهِ مَنْ يُّنِيْبُ۝

(الشوریٰ:۱۳)

فضیلت: اگر کسی کا بچہ نافرمان اور ضدی ہو تو اس دعا کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر بچے کے سر پر ہاتھ رکھ کر دم کریں۔

## 18۔ اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لئے:

وظیفہ: رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّ بِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَ بِسَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم نَبِيًّا وَّرَسُوْلًا۔

فضیلت: جو شخص اس دعا کو تین تین مرتبہ صبح وشام پڑھے اللہ تعالیٰ کے کرم پر حق ہے کہ روز قیامت اُسے راضی کرے۔

## 19۔ سفر کی تھکن دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: يَا قُدُّوْسُ کا جو کوئی دورانِ سفر ورد کرتا رہے گا سفر کی تھکن سے محفوظ رہے گا۔

## 20۔ جنت الفردوس حاصل کرنے کے لئے:

وظیفہ: وَاجْعَلْنِىْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيْمِ۝

فضیلت: جنت الفردوس حاصل کرنے کے لئے ہر فرض نماز کے بعد گیارہ یا

اکیس (21) یا اکتالیس (41) مرتبہ اس دعا کو پڑھیں۔

## 21- بیماری سے شفاء کے لئے:

وظیفہ: یَاسَلَامُ

فضیلت: یہ کلمات 111 مرتبہ پڑھ کر مریض پر دَم کرنے سے شفا نصیب ہوگی۔

## 22- بیماری سے حفاظت کے لئے:

وظیفہ: یَامَاجِدُ

فضیلت: جو شخص ان کلمات کو دس مرتبہ پڑھ کر شربت پر دَم کر کے پی لے وہ بیمار نہ ہوگا۔

## 23- شفاءِ کاملہ کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی حَبِیْبِکَ الْمُصْطَفٰی وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ۔

فضیلت: جو شخص بیمار کے سرہانے 100 مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا بیمار کو شفا نصیب ہوگی۔

## 24- مرض کے خاتمہ کے لئے:

وظیفہ: یَااَللّٰہُ

فضیلت: جو لاعلاج مریض ان کلمات کو روزانہ 313 مرتبہ پڑھے گا اس کا

مرض ختم ہو جائے گا۔

## 25- رنج و غم دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَا مُهَيْمِنُ

فضیلت: جو شخص 29 مرتبہ روزانہ ان کلمات کو پڑھ لے اس کا غم دور ہو جائے گا۔

## 26- تکالیف دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: اَلْغَفُوْرُ

فضیلت: جو شخص اس اِسم کو 313 مرتبہ پڑھے گا اس کی تمام تکالیف اور رنج و غم دور ہوں گے۔

## 27- مرتبہ میں بلندی:

وظیفہ: اَلْعَلِیُّ

فضیلت: جو شخص اس اسم کو 313 مرتبہ روزانہ پڑھے گا اُسے بلند مرتبہ اور خوشحالی نصیب ہوگی۔

## 28- روزی میں ایسی برکت کہ آپ تصور نہ کر سکیں:

وظیفہ: يَا ذَا الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ صَلِّ عَلٰی فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ وَآلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ تَفَضَّلْ عَلَيْنَا بِفَضْلِكَ الْعَظِيْمِ۔

فضیلت: ہر نماز کے بعد 20 مرتبہ ان کلمات کو پڑھیں روزی میں برکت ہوگی۔

## 29- رزق میں وسعت کے لئے:

وظیفہ: سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ۔

فضیلت: جو شخص سو مرتبہ روزانہ فجر کی نماز کے بعد ان کلمات کو پڑھ لے گا اللہ تعالیٰ اس کو اتنا رزق عطا فرمائے گا کہ جگہ نہ ہوگی۔

## 30- معزز اور غنی بننے کے لئے:

وظیفہ: اَلْعَزِيْزُ

فضیلت: جو شخص چالیس دن تک چالیس مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو معزز اور غنی کر دے گا۔

## 31- گناہوں کی عادت چھڑوانے کے لئے:

وظیفہ: یَا مُؤْمِنُ روزانہ پابندی کے ساتھ 111 مرتبہ ان کلمات کو پڑھے سوتے وقت یَا مُهَيْمِنُ پڑھتے ہوئے سو جائیں۔

## 32- گندی باتوں سے نجات کے لئے:

وظیفہ: یَا حَمِیْدُ

فضیلت: جس شخص کی گندی باتوں کی عادت نہ جاتی ہو وہ ان کلمات کو نوے (90) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پانی پیئے اس کی فحش گوئی کی عادت نکل جائے گی۔

## 33- دل کا زنگ دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَافَتَّاحُ

فضیلت: جو شخص روزانہ فجر کی نماز کے بعد دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر ان کلمات کو 70 مرتبہ پڑھے گا اس کے دل کا زنگ دور ہوگا۔

## 34- نشے کی عادت دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: اَلْبَرُّ

فضیلت: جو شخص شراب نوشی، زنا کاری اور بدکاری میں گرفتار ہو روزانہ سات مرتبہ یہ اسم پڑھے انشاء اللہ گناہوں کی عادت چھوٹ جائے گی۔

## 35- کینسر، شوگر و دیگر امراض کے لئے:

وظیفہ: رَبَّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۝

فضیلت: شوگر، کینسر اور دیگر بیماریوں سے شفاء کے لئے صبح و شام اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے پانی پی لیں۔

## 36- بواسیر کی تکلیف ختم کرنی ہو تو:

وظیفہ: اگر کسی کو بواسیر کی تکلیف ہو تو فجر کی دو سنتوں میں پہلی رکعت میں اَلَمْ نَشْرَحْ اور دوسری رکعت میں سورۃ فیل پڑھے تکلیف دور ہو جائے گی۔

## 37- جنات کو دفع کرنا ہو تو:

وظیفہ: جس مکان میں جنات کا شبہ ہو یا کسی انسان پر جنات کا اثر ہو تو سورۃ

فاتحہ، آیت الکرسی اور سورۂ جن کی شروع کی پانچ آیتیں پڑھ کر دم کر کے چھڑک دیں جنات چلے جائیں گے۔

## 38- کامل ولی بننے کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِجَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔

فضیلت: اس دعا کو روزانہ 27 مرتبہ پڑھنے سے تمام مسلمانوں کی تعداد کے برابر نیکیاں ملیں گی۔

## 39)......اولاد زندہ نہ رہتی ہو تو:

وظیفہ: وَنَجَّیْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِیْمِ (صافات:۷۶)

فضیلت: اگر کسی کی اولاد مر جاتی ہو اور زندہ نہ رہتی ہو تو اس آیت کو روزانہ صبح وشام گیارہ مرتبہ پڑھتے رہیں مفید ثابت ہوگا۔

## 40- اپنے عہدے پر بحال ہونے کے لئے:

وظیفہ: یَاکَبِیْرُ

فضیلت: جو شخص اپنے عہدے سے معزول ہو گیا ہو وہ سات روزے رکھے اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے وہ اپنے عہدے پر بحال ہو جائے گا۔

## 41- اللہ تعالیٰ کی محبت حاصل کرنے کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ یُّحِبُّكَ وَالْعَمَلَ

الَّذِیْ یُبَلِّغُنِیْ حُبَّکَ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ حُبَّکَ اَحَبَّ اِلَیَّ مِنْ نَّفْسِیْ وَاَھْلِیْ وَمِنَ الْمَآءِ الْبَارِدِ۔

فضیلت: اس دعا کو پڑھنے سے ہر چیز سے زیادہ اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا ہوگی۔

## 42-اللہ تعالیٰ کا قُرب پانے کے لئے:

وظیفہ: اَلْمُؤَخِّرُ

فضیلت: جو شخص روزانہ سو مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا اس کو اللہ تعالیٰ کا ایسا قرب نصیب ہوگا کہ اس کے بغیر چین نہ آئے گا۔

## 43-دنیا کی محبت سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اَلْقَھَّارُ

فضیلت: جو شخص دنیا کی محبت میں گرفتار ہو تو اس اِسم کو 313 مرتبہ پڑھے دنیا کی محبت دل سے دور ہو جائے گی۔

## 44-اولاد کی نیک نامی کے لئے:

وظیفہ: یَامَتِیْنُ

فضیلت: جو شخص ہر نماز کے بعد سو مرتبہ اس اِسم کو پڑھے اس کی اولاد نیک ہو جائے گی۔

## 45-بیوی یا شوہر ناراض ہو جائے تو یہ پڑھیں:

وظیفہ: یَامَانِعُ

فضیلت: اگر بیوی ناراض ہو تو شوہر اور اگر شوہر ناراض ہو تو بیوی سونے سے پہلے بستر پر بیٹھ کر 20 مرتبہ ان کلمات کو پڑھے صلح ہو جائے گی۔

## 46- زوجہ محبت کرے گی:

وظیفہ: یَا اَوَّلُ

فضیلت: جو شخص 100 مرتبہ اِن کلمات کو پڑھ لے اُس کی زوجہ اس سے محبت کریگی۔

## 47- میاں بیوی میں جھگڑا ختم ہو جائے گا:

وظیفہ: یَا وَدُوْدُ

فضیلت: جو شخص ایک ہزار مرتبہ اس اِسم کو پڑھ کر کھانے پر دَم کرے گا اور بیوی کے ساتھ بیٹھ کر کھائے گا تو میاں بیوی کا جھگڑا ختم ہو جائے گا اور باہمی محبت پیدا ہوگی۔

## 48- بیوی کو نیک بنانے کے لئے:

وظیفہ: اَلْوَلِیُّ

فضیلت: جو شخص اپنی بیوی کی بُری عادتوں اور خصلتوں سے خوش نہ ہو بیوی جب اس کے سامنے آئے وہ اس اِسم کو پڑھے وہ نیک خصلت ہو جائے گی۔

## 49- ہر قسم کے دردِ کو دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَا غَنِیُّ

فضیلت: چلتے پھرتے اُٹھتے بیٹھتے اِن کلمات کو پڑھنے سے ریڑھ کی ہڈی گھٹنوں اور جوڑوں اور جسم کا درد جاتا رہے گا۔

## 50-درد سے نجات کے لئے:

وظیفہ: یَا مُغْنِیُ

فضیلت: اکیس مرتبہ ان کلمات کو پڑھ کر ہاتھوں پر دَم کر کے درد کی جگہ مَلنے سے سکون ہوگا۔

## 51- گیس کی بیماری سے نجات:

وظیفہ: یَا مُحْیِیُ

فضیلت: جو شخص سات مرتبہ ان کلمات کو پڑھ کر سینے پر دَم کرے اس کو گیس کی بیماری سے افاقہ ہوگا۔

## 52-یرقان کے خاتمے کے لئے:

وظیفہ: سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ①

اور

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ 162 مرتبہ پڑھ کر

فضیلت: پانی پر دَم کر کے مریض کو کثرت سے پلائیں بہت مجرب ہے۔

## 53- ظالم سے پیچھا چھڑانے کے لئے

وظیفہ: یَارَءُوْفُ

فضیلت: جو شخص دس مرتبہ ان کلمات کو پڑھ کر ظالم سے بات کرے وہ ظالم اس کی سفارش قبول کرے گا۔

## 54- دشمن اغوا نہیں کر سکے گا

وظیفہ: یَاقَادِرُ

فضیلت: جو شخص ان کلمات کو دورانِ وضو ہر عضو کو دھوتے ہوئے پڑھنے کا معمول بنا لے دشمن اس کو اغوا نہیں کر سکے گا۔

## 55- ظلم وقہر سے حفاظت کے لئے:

وظیفہ: اَلْجَبَّارُ

فضیلت: جو شخص روزانہ صبح وشام 226 مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا وہ ظالموں کے ظلم وقہر سے محفوظ رہے گا۔

## 56- دانت یا داڑھ میں درد ہو تو:

وظیفہ: هُوَالَّذِیْٓ اَنْشَاَکُمْ وَجَعَلَ لَکُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْنَ ۝

فضیلت: جس کے دانت یا داڑھ میں درد ہو اس کو (کھال کے اوپر سے) اُنگلی سے دبا کر یہ آیت سات مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ درد ختم ہو جائے گا۔

## 57- مشکل آسان کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَاقَادِرُ

فضیلت: جو شخص مشکل کے وقت 41 مرتبہ ان کلمات کو پڑھ لے اُس کی مشکل آسان ہو جائے گی۔

## 58- ہر آفت و بلا سے حفاظت:

وظیفہ: یَامُهَیْمِنُ

فضیلت: جو شخص روزانہ 29 مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا وہ ہر آفت و بلا سے محفوظ رہے گا۔

## 59- مصیبت سے نجات کے لئے:

وظیفہ: یَاوَکِیْلُ

فضیلت: جو شخص سات مرتبہ روزانہ عصر کے وقت ان کلمات کو پڑھ لیا کرے گا وہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

## 60- بلغمی امراض کے خاتمے کے لئے:

وظیفہ: جس شخص کو بلغمی مرض ہو وہ سات چھوٹی چھوٹی لاہوری نمک کی کنکریاں لے اور ہر کنکری پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی دم کرے اور روزانہ ایک کنکری نہار منہ کھالے اللہ تعالیٰ کے فضل سے مکمل شفاء ہو گی۔

## 61- تنہائی میں ڈر لگتا ہو تو:

وظیفہ: یَاوَاحِدُ

فضیلت: جو شخص ان کلمات کو ایک ہزار ایک 1001 مرتبہ تنہائی میں پڑھ لے تو اس کے دل سے خوف جاتا رہے گا۔

## 62- خوف و نقصان سے حفاظت کے لئے:

وظیفہ: اَلْمُؤْمِنُ

فضیلت: جو شخص کسی خوف کے وقت اس اسم کو چھ سو تین 603 مرتبہ پڑھے گا تو ہر خوف اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## 63- غصہ دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: وَالْکٰظِمِیْنَ الْغَیْظَ وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ ط وَاللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ ۝ (آل عمران: ۱۳۴)

فضیلت: غصہ دور کرنے کے لئے 101 مرتبہ 21 دن تک چینی پر دم کر کے پلائیں۔

## 64- غضب ٹھنڈا کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَارَءُوْفُ

فضیلت: جو شخص دس مرتبہ درود شریف اور دس مرتبہ اس اسم کو پڑھے تو اس کا غصہ رفع ہو جائے گا اور اگر دوسرے غضبناک شخص پر دم کرے تو اس کا غصہ بھی

رفع ہو جائے گا۔

## 65- خاوند کے غصّہ کو دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: جس عورت کے خاوند کو غصہ آتا ہو تو جب بھی شوہر کو پانی دے 20 مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے پلائے غصّہ ختم ہو جائے گا۔

## 66- جادو سے حفاظت کے لئے:

وظیفہ: یَامُمِیْتُ

فضیلت: جو شخص سات مرتبہ روزانہ ان کلمات کو پڑھ کر اپنے اوپر دَم کر لیا کرے گا اس پر جادو اثر نہیں کرے گا۔

## 67- بچہ بالغ ہونے تک حفاظت میں:

وظیفہ: اَلْبَرُّ

فضیلت: جو شخص اپنے بچے پر پیدا ہونے کے بعد ہی سات مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر بچے پر دَم کرے اور اللہ تعالیٰ کے سُپرد کر دے تو اللہ تعالیٰ اس بچے کو بالغ ہونے تک تمام آفتوں سے محفوظ رکھے گا۔

## 68- مخلوق کی محتاجی سے بچنے کے لئے:

وظیفہ: یَاحَکِیْمُ

فضیلت: جو شخص ان کلمات کو روزانہ 80 مرتبہ پڑھ لے وہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کا محتاج نہیں ہوگا۔

## 69- مقدمے میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے:

وظیفہ: وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ۝

فضیلت: جس شخص پر مقدمہ چل رہا ہو یا اس پر دعویٰ کیا ہو اور حق پر ہو تو روزانہ ایک سو 100 مرتبہ اس دعا کو پڑھنے سے مقدمے میں کامیاب اور کامران ہوگا۔

## 70)...... شیطانی وسوسوں سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اَلْمُقْسِطُ

فضیلت: جو شخص روزانہ اس اسم کو 313 مرتبہ پڑھے گا وہ شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہے گا۔

## 71- مال کو چوری سے محفوظ رکھنے کے لئے:

وظیفہ: یَا جَلِیْلُ

فضیلت: جو شخص اِن کلمات کو دس مرتبہ پڑھ کر مال یا رقم پر دَم کر دے وہ مال چوری سے محفوظ رہے گا۔

## 72- حصار باندھنے کا طریقہ:

وظیفہ: اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں درمیان میں گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھیں یہ عمل چوبیس گھنٹے میں ایک بار کریں۔

فضیلت: جو کوئی روزانہ حصار باندھے گا ہر حادثے، ڈکیتی اور دشمن کی نگاہ سے اُوجھل رہے گا۔

## 73- عزیز واقارب کو جمع کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَاجَامِعُ

فضیلت: جس شخص کے عزیز واقارب منتشر ہو گئے ہوں وہ چاشت کے وقت غسل کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے دس مرتبہ یہ اِسم پڑھے اور ایک اُنگلی بند کر لے اسی طرح ہر دس مرتبہ پر ایک اُنگلی بند کرتا جائے آخر میں دونوں ہاتھ منہ پر پھیرے انشاء اللہ سارے عزیز واقارب جمع ہو جائیں گے۔

## 74)...... اچانک موت سے محفوظ رہے گا:

وظیفہ: یَابَصِیْرُ

فضیلت: جو شخص سات مرتبہ روزانہ عصر اور مغرب کے درمیان ان کلمات کو پڑھے گا وہ اچانک موت سے محفوظ رہے گا۔

## 75- چہرہ نورانی بنانے کے لئے:

وظیفہ: اَلْخَالِقُ

فضیلت: جو شخص ہمیشہ اس اِسم کا ورد رکھے گا تو اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ پیدا کر دیتا ہے جو اس کی ہمیشہ عبادت کرے گا جس سے پڑھنے والے کا چہرہ منور رہے گا۔

## 76- ڈراؤنے خواب سے نجات کے لئے:

وظیفہ: یَامُتَکَبِّرُ

فضیلت: جو شخص 21 مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا وہ خواب میں نہیں ڈرے گا۔

## 77- بُرے خواب سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اگر کسی کو سونے کے بعد بُرے خواب، خیالات اور وسوسے آتے ہوں تو سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ سونے سے پہلے نو مرتبہ پڑھ لے فضل و کرم ہوگا۔

## 78- دست کی بیماری کو ختم کرنے کے لئے:

وظیفہ: سورۂ قدر (اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ)

فضیلت: بسم اللہ شریف کے ساتھ 14 مرتبہ سورۂ قدر پڑھ کر دم کر کے پانی نہار منہ پئیں۔

## 79- حاکم، افسر مہربان ہوجائیں گے:

وظیفہ: یَا عَزِیْزُ

فضیلت: جو شخص ان کلمات کو 41 مرتبہ پڑھ کر کسی جائز کام کے لئے حاکم یا افسر کے پاس جائے گا تو وہ اس پر مہربان ہوجائے گا۔

## 80- جوڑوں اور گھٹنوں کا درد ختم کرنے کے لئے:

وظیفہ: ہر نماز کے بعد یَا مَالِكُ یَا قُدُّوْسُ گیارہ مرتبہ اور یَا حَیُّ سترہ مرتبہ پڑھے درد ختم ہوجائے گا۔

## 81- عبادت میں دل نہ لگتا ہو تو:

وظیفہ: یَا اَللّٰهُ یَا غَفَّارُ یَا قَادِرُ

فضیلت: جو شخص 121 مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود

شریف کے ساتھ، تو اس کا عبادت میں دل لگ جائے گا۔

## 82-اگر بیٹے کی خواہش ہو:

وظیفہ: یَا مُتَکَبِّرُ

فضیلت: جو شخص اپنی زوجہ سے ملاپ سے پہلے دس مرتبہ ان کلمات کو پڑھ لے گا اس کے ہاں نیک بیٹا پیدا ہوگا۔

## 83-اولادِ نرینہ کے لئے:

وظیفہ: یَا بَارِئُ

فضیلت: جو شخص ہر جمعہ کو دس مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا اُس کو بیٹا عطا ہوگا۔

## 84-اولاد کے حصول کے لئے:

وظیفہ: یَا خَالِقُ یَا بَارِئُ یَا مُصَوِّرُ

فضیلت: بے اولاد عورت اس اِسم مبارک پر اس طرح عمل کرے کہ سات روزے رکھے اور ہر روز افطار کے وقت ان تین ناموں کو 21 مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دَم کرے اور اس پانی سے افطار کرے تو اسے اولاد حاصل ہوگی۔

## 85- کمر کے درد سے چھٹکارے کے لئے:

وظیفہ: اگر کسی کی کمر میں درد ہو تو پانچوں وقت کی نماز باقاعدگی سے ادا کرے اور ظہر کی نماز کے بعد ایک سو اکتالیس (141) مرتبہ یَا اَللّٰہُ یَا حَکِیْمُ کا ورد کرے انشاء اللہ درد دور ہو جائے گا۔

## 86-دعا کی قبولیت کے لئے:

وظیفہ: یَاوَهَّابُ

فضیلت: جو شخص روزانہ سات مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا اس کی ہر دعا قبول ہوگی۔

## 87-مستجاب الدّعوات بننے کے لئے:

وظیفہ: یَارَافِعُ

فضیلت: جو شخص روزانہ 20 مرتبہ اِن کلمات کو پڑھے گا اس کی ہر دعا قبول ہوگی۔

## 88-جو دُعا مانگے قبول ہو:

وظیفہ: یَاسَمِیْعُ

فضیلت: جو شخص روزانہ اِن کلمات کو 100 مرتبہ پڑھے گا اور پڑھنے کے دوران گفتگو نہ کرے گا پھر جو دعا مانگے گا قبول ہوگی۔

## 89-جائز مراد کے لئے:

وظیفہ: یَاخَافِضُ

فضیلت: جو شخص روزانہ پانچ سو مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا اس کی دعائیں قبول ہوں گی۔

## 90- کان کے درد سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اگر کسی کے کان میں درد ہو تو یَا سَمِیْعُ تین مرتبہ پڑھ کر روئی پر دَم کر کے کان میں رکھ لے انشاء اللہ آرام آئے گا۔

## 91- عزت وہ شہرت پانے کے لئے:

وظیفہ: مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ۔

فضیلت: جو شخص فجر کے بعد روزانہ ان کلمات کو دس مرتبہ پڑھے گا اس کو عزت و شہرت ملے گی۔

وظیفہ: اَلْعَزِیْزُ

فضیلت: جو شخص فجر کے بعد اکتالیس (41) مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا وہ عزت پائے گا۔

## 92- پیٹ کے درد کو دُور کرنے کے لئے:

وظیفہ: بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا فِیْهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا یُنْزَفُوْنَ۔

فضیلت: تین مرتبہ یہ دُعا پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مریض کو پلا دیں شفاء نصیب ہوگی۔

## 93- منہ کی بدبو دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَی النَّبِیِّ الطَّاھِرِ۔

فضیلت: جو شخص ایک ہی سانس میں گیارہ مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا منہ کی بدبو جو بدبودار چیزیں کھانے کی وجہ سے ہو جاتی ہے دور ہو جائے گی۔

## 94- لڑکیوں کی شادی کے لئے وظیفہ:

وظیفہ: لڑکی کے والدین یا سرپرست عشاء کی نماز کے بعد ایک سو پچاس مرتبہ یَالَطِیْفُ اور اوّل آخر درود شریف پڑھیں جب تک شادی نہ ہو اس کا ورد رکھیں۔

## 95- آنکھوں کی روشنی بڑھانے کے لئے:

وظیفہ: یَابَصِیْرُ

فضیلت: جو شخص نمازِ جمعہ کے بعد سو مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا اس کی آنکھوں کی روشنی بڑھے گی اور دل میں نور پیدا ہوگا۔

## 96- دل میں نور پیدا ہوگا:

وظیفہ: اَلطَّاھِرُ

فضیلت: جو شخص اشراق کے بعد پانچ سو مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی آنکھوں کی روشنی بڑھے گی اور دل میں نور پیدا ہوگا۔

## 97- طاعون سے حفاظت کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَرْفَعُ بِھَا عَنَّا الطَّعنِ الطَّاعُوْنِ۔

فضیلت: جو شخص ان کلمات کا ورد رکھتا ہے وہ طاعون سے محفوظ رہے گا۔

## 98- اگر سر کے بال گرتے ہوں:

وظیفہ: اگر سر کے بال گرتے ہوں تو ہر نماز کے بعد تین سو تیرہ (313) مرتبہ یا اللہ یا بارئ یا کبیرُ پڑھ کر بالوں پر دم کرلیں۔

## 99- پوشیدہ راز ظاہر ہوں گے:

وظیفہ: اَلْخَبِیْرُ

فضیلت: جو شخص سات روز تک یہ اسم 313 مرتبہ پڑھے گا اس پر پوشیدہ راز ظاہر ہوں گے۔

## 100- اگر چہرہ بے رونق اور سیاہ ہوجائے:

وظیفہ: اگر چہرہ بے رونق اور سیاہ ہوجائے یا چہرہ کا رنگ سیاہی مائل ہوجائے تو ہر نماز کے بعد ایک سو گیارہ (111) مرتبہ یَا اَللّٰهُ یَا مُصَوِّرُ یَا مَلِكُ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے چہرے پر پھیرے بہت فائدہ ہوگا۔

## 101- سرکار ﷺ کی محبت پیدا کرنے کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ

وَتَرْضٰی بِاَنْ تُصَلِّیَ عَلَیْهِ۔

فضیلت: جو شخص اس درود شریف کا ورد رکھے گا اس کے دل میں سرکارِ اعظم ﷺ کی لازوال محبت پیدا ہوگی۔

## 102-امتحان میں کامیابی کا وظیفہ:

وظیفہ: یَاحَسِیْبُ

فضیلت: اگر کسی طالبِ علم کو امتحان کا نتیجہ بُرا آتا معلوم ہو تو وہ گیارہ سو گیارہ (1111) مرتبہ تین دن تک ایک وقت میں باوضو قبلہ رُو ہو کر پڑھے انشاء اللہ نتیجہ حسب مراد ہوگا۔

## 103-علماء وصلحاء میں عزت پانے کے لئے:

وظیفہ: یَاکَرِیْمُ

فضیلت: جو شخص روزانہ سوتے وقت اس اسم کو پڑھتے پڑھتے سو جایا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو علماء وصلحاء میں عزت عطا فرمائے گا۔

## 104-شادی میں رکاوٹ ہو تو:

وظیفہ: یَااَللّٰهُ یَالَطِیْفُ یَارَحِیْمُ

فضیلت: اگر شادی میں رکاوٹ ہو تو ہر نماز کے بعد دو سو بائیس (222) مرتبہ ان کلمات کو پڑھے۔

## 105- مخلوق اس پر مہربان ہوگی:

وظیفہ: یَارَحِیْمُ

فضیلت: جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ ان کلمات کو پڑھے گا وہ تمام دنیوی آفتوں سے محفوظ رہے گا اور تمام مخلوق اس پر مہربان ہوگی۔

## 106- اگر نیند نہ آتی ہو تو:

وظیفہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ۝

فضیلت: رات کو سوتے وقت سو مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد ان کلمات کو بار بار دہرائے انشاء اللہ نیند بہت اچھی آئے گی۔

## 107- حاسدین کی زبانیں بند کروانے کے لئے:

وظیفہ: اَلصَّبُوْرُ

فضیلت: جو شخص طلوع آفتاب سے پہلے سو (100) مرتبہ اس اسم کو پڑھے وہ اس دن ہر مصیبت سے محفوظ رہے گا اور دشمنوں، حاسدوں کی زبانیں بند رہیں گی کوئی شخص کسی بھی طرح کی مصیبت میں گرفتار ہو وہ ایک ہزار بیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے انشاء اللہ اس سے نجات پائے گا اور اطمینان قلب نصیب ہوگا۔

## 108- دل کے روحانی امراض سے شفاء کے لئے:

وظیفہ: اَلْقُدُّوْسُ

فضیلت: جو شخص روزانہ زوال کے بعد اس اسم کو 313 مرتبہ پڑھے گا انشاء اللہ

اس کا دل روحانی امراض سے پاک ہو جائے گا۔

## 109- دانتوں کے درد کا خاتمہ:

وظیفہ: اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جس کے دانتوں میں درد ہو تو وہ وِتر کی پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ نصر پڑھے، دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ لہب پڑھے اور تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص پڑھے اگر اس نے ایسا عمل کیا تو انشاء اللہ اس کے دانت اتنے مضبوط ہو جائیں گے کہ اگر سو سال بھی زندہ رہا تو گنا کھائے گا۔

## 110- علم و معرفت کے لئے:

وظیفہ: یَا عَلِیْمُ

فضیلت: جو شخص 313 مرتبہ اس اِسم کو پڑھے گا اس پر علم و معرفت کے دروازے اللہ تعالیٰ کھول دے گا۔

## 111- دل میں علم و حکمت پیدا ہو گی:

وظیفہ: یَا بَاعِثُ

فضیلت: جو شخص سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر 101 مرتبہ یہ اسم پڑھے اس کا دل علم و حکمت سے زندہ ہو جائے گا۔

## 112- ہر کام میں کامیابی کے لئے:

وظیفہ: اَلْمُتَکَبِّرُ

فضیلت: جو شخص کسی کام کی ابتداء میں اس اسم کو 313 مرتبہ پڑھے گا اس کام

میں اس کو کامیابی نصیب ہوگی۔

## 113- گردے میں پتھری ہو تو:

وظیفہ: روزانہ چار گلاس پانی پر سورۂ یونس ایک مرتبہ پڑھ کر یا پڑھوا کر دم کریں پھر نہار منہ ایک یا دو گلاس پیئیں پھر پورا دن اس بوتل سے پانی پیئیں یہ عمل روزانہ کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## 114- دشمن پر فتح حاصل ہوگی:

وظیفہ: اَلْخَافِضُ

فضیلت: جو شخص تین روزے رکھے اور چوتھے روز ایک جگہ بیٹھ کر ستر مرتبہ اس اسمکو پڑھے تو اس کو دشمن پر فتح نصیب ہوگی۔

## 115- دشمن کے شر سے حفاظت:

وظیفہ: یَامُذِلُّ

فضیلت: جو شخص 75 مرتبہ اس اسم کو پڑھے پھر خاص دشمن کا نام لے کر مسجد میں یہ دُعا کرے اے اللہ فلاں دشمن کے شر سے محفوظ رکھ وہ محفوظ رہے گا۔

## 116- گمشدہ کو بلانے کے لئے:

وظیفہ: یَامُعِیْدُ

فضیلت: جب گھر کے تمام افراد سو جائیں تو گھر کے چاروں کونوں میں 70 مرتبہ اس اِسم کو پڑھے انشاء اللہ سات دن میں گمشدہ شخص واپس آجائے گا یا پتہ چل جائے گا۔

## 117- نوکری نہ ملتی ہو:

وظیفہ: یَا اَللّٰہُ یَا بَاسِطُ

فضیلت: روزانہ تین سو تیرہ (313) مرتبہ اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ان کلمات کو پڑھیں اچھی نوکری مل جائے گی۔

## 118- سُستی کاہلی دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

فضیلت: فجر کی نماز کے بعد سے سورج نکلنے تک اس اِسم کو پڑھے اس کی سُستی و کاہلی دور ہو جائے گی۔

## 119- گھر سے جنات دور کرنے کے لئے وظیفہ:

وظیفہ: سورۂ نصر کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے گھر کے چاروں کونوں میں اکتالیس (41) دن تک چھڑکیں انشاءاللہ مکان سے جن چلا جائے گا۔

## 120- کسی کام کی تدبیر سمجھ میں نہ آتی ہو:

وظیفہ: یَا رَشِیْدُ

فضیلت: جس شخص کو اپنے کسی کام یا مقصد کی تدبیر سمجھ میں نہ آتی ہو تو وہ مغرب و عشاء کے درمیان ایک ہزار مرتبہ اس اِسم کو پڑھے تو انشاءاللہ یا تو خواب میں تدبیر اس کی نظر میں آجائے گی یا دل میں اس کا القاء ہو جائے گا۔

## 121- پاگل پن اور جنون ختم کرنے کے لئے:

وظیفہ: تین دن تک صبح وشام سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرنا اور ہر مرتبہ ختم سورہ پر تھوک منہمیں جمع کر کے دیوانے پر ڈالنا بھی دفع دیوانگی کے لئے مجرّب ہے۔

## 122- سواری بخیر وعافیت پہنچ جائے گی:

وظیفہ: یَانَافِعُ

فضیلت: جو شخص 313 مرتبہ اس اِسم کو سواری میں سوار ہونے کے بعد پڑھے گا وہ بخیر وعافیت پہنچ جائے گا۔

## 123- نماز میں دل لگانے کا وظیفہ:

وظیفہ: یَا اَللّٰہُ یَا غَفَّارُ یَا قَادِرُ

فضیلت: ان کلمات کو سونے سے پہلے اکیس (21) مرتبہ پڑھنے سے نماز میں اور دیگر عبادات میں دل لگے گا۔

## 124- نیک اعمال مقبول کیسے ہوں:

وظیفہ: اَلْبَاقِیُ

فضیلت: جو شخص اس اسم کو جمعہ کی رات ایک ہزار مرتبہ پڑھے گا اس کے تمام نیک اعمال مقبول ہوں گے۔

## 125- نیند میں ڈرنے اور گھبرانے کا علاج:

وظیفہ: اَعُوْذُ بِاللّٰہِ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِہٖ

وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ۔

فضیلت: نیند میں ڈر لگے تو اکیس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ ڈر بالکل ختم ہو جائے گا۔

## 126۔ اگر آنکھ دکھتی ہو تو:

وظیفہ: فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ۔

فضیلت: تین مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں آنکھ کا درد ختم ہو جائے گا۔

## 127۔ زہریلے جانور کے کاٹنے کا علاج:

وظیفہ: رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا۝ (الفرقان:۷۴)

فضیلت: جس جگہ زہریلا جانور کاٹ لے اس مقام پر انگلی گھماتے ہوئے ایک سانس میں سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر چھینٹا مارے یا کان میں دم کرے۔ انشاء اللہ زہر کا اثر جاتا رہے گا۔

## 128۔ جگر میں درد ہو تو:

وظیفہ: تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ۝ (الرحمٰن:۷۸)

فضیلت: جگر کی بیماری دور کرنے کے لئے اس آیت کو اکیس (21) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔

## 129- معدہ کمزور ہو گیا ہو تو:

وظیفہ: کسی کے معدہ میں اگر کمزوری ہو تو سورۃ قدر کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دَم کرے اور مریض کو پلائیں تین دن تک یہ عمل کریں شفاء ہو گی۔

## 130- سر میں درد ہو تو:

وظیفہ: لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ ﴿۱۹﴾ (الواقعہ:۱۹)

فضیلت: جس کو دردِ سر ہو اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر سر پر دَم کرے درد دُور ہو جائے گا۔

## 131- قرض غیب سے ادا ہو جائے گا:

وظیفہ: يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ۔

فضیلت: جو شخص روزانہ اس دعا کو سو مرتبہ پابندی سے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کا قرض غیب سے ادا فرما دے گا۔

## 132- بھوک نہ لگتی ہو:

وظیفہ: وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۰﴾

فضیلت: اگر کسی کو بھوک نہ لگتی ہو تو اس آیت کو اکیس (21) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے پیا جائے انشاء اللہ بھوک لگے گی۔

## 133-بدہضمی کا علاج:

وظیفہ: وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝ (الاسراء:۱۰۵)

فضیلت: اگر کسی کو بدہضمی ہو جائے تو اس آیت کو کھانا کھانے کے بعد سات مرتبہ نمک پر دم کر کے کھالیں بدہضمی دور ہو جائے گی۔

## 134- پھلوں میں مٹھاس کے لئے:

وظیفہ: فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

فضیلت: اس آیت مبارکہ کو پڑھ کر پھل کو تراشیں انشاء اللہ پھل میں مٹھاس ہوگی۔

## 135- آسیب سے بچاؤ کے لئے:

وظیفہ: وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ ۝

فضیلت: اس دعا کو تین مرتبہ پانی پر دم کر کے آسیب زدہ کو پلا دیں۔ انشاء اللہ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔

## 136- شہادت کا رتبہ کیسے ملے:

وظیفہ: حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص صبح کو تین مرتبہ یہ پڑھے:

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔

پھر سورہ حشر کی آخری تین آیتیں ایک مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس پر ستر ہزار فرشتے مقرر کر دیتا ہے جو شام تک اس کے لئے استغفار کرتے رہتے ہیں اور اگر اس دن اُسے موت آ گئی تو شہیدوں میں اٹھایا جائے گا اور جو شام کو پڑھے تو اس کو بھی یہی درجہ حاصل ہوگا یعنی ستر ہزار فرشتے صبح تک اس کے لئے استغفار کرتے رہیں گے اور اگر اس رات میں مر گیا تو شہیدوں میں اُٹھایا جائے گا۔ (مشکوۃ)

## 137- جادو کے توڑ کے لئے:

وظیفہ: اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيْكَ۔

فضیلت: سات مرتبہ یہ دُعا پڑھ کر مریض پر دم کریں جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔

## 138- پاگل پن، کوڑھ، اندھا پن، فالج سے بچاؤ:

وظیفہ: سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

فضیلت: فجر کی نماز پڑھنے کے بعد جو شخص اس دعا کو تین مرتبہ پڑھنے کا ہمیشہ معمول بنا لے گا وہ مذکورہ چاروں بیماریوں سے محفوظ رہے گا۔

## 139- مقروض قرض واپس نہ کرے تو کیا کریں:

وظیفہ: يَا اَللّٰهُ يَا فَتَّاحُ يَا جَامِعُ

فضیلت: اگر کوئی شخص رقم واپس نہ کرتا ہو تو یہ اسماء مبارکہ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھے۔

## 140-مالیخولیا اور سودا کا علاج:

وظیفہ: سورۂ فلق، سورۂ ناس اور مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو ہو کر نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر مالیخولیا کے مریض پر دَم کریں انشاء اللہ بہت جلد افاقہ ہوگا:

مَا جِئْتُمْ بِهِ ۙ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ﴿۸۱﴾ (یونس:۸۱)

## 141-مرگی کے دورے کا علاج:

وظیفہ: اگر کوئی شخص مرگی سے بے ہوش ہو جائے تو اس کے سیدھے کان میں پوری اذان اور الٹے کان میں اقامت سات بار کہیں اُسے ہوش آ جائے گا۔

## 142-مرگی کا علاج:

وظیفہ: جو شخص سورۂ سجدہ لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ اسے مرگی کا دورہ نہیں پڑے گا۔

## 143-آدھے سر کے درد کا علاج:

وظیفہ: اگر کسی کے آدھے سر میں درد ہو تو اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دَم کرے آدھے سر کا درد ختم ہو جائے گا۔

## 144-اَبرو کے درد کا علاج:

وظیفہ: وَلَوْ اَنَّمَا فِی الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ وَّالْبَحْرُ یَمُدُّهٗ۔

فضیلت: اگر کسی کے ابرو میں درد ہو تو اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کرے۔

## 145- موتیا بند کا علاج:

وظیفہ: فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ﴿۲۲﴾

فضیلت: ہر فرض نماز کے بعد یہ آیت تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر پھونک مار کر آنکھوں پر پھیرنا موتیابند کے لئے مفید ہے۔

## 146- علاج برائے نکسیر:

وظیفہ: مریض کی پیشانی پر لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ لکھنے سے انشاء اللہ نکسیر بند ہوگی۔

## 147- نزلہ وزکام کا علاج:

وظیفہ: تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر نزلہ وزکام کے مریض پر دم کیا جائے تو انشاء اللہ وہ اچھا ہو جائے گا۔

## 148- ناک کے درد کا علاج:

وظیفہ: وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿۱۰۵﴾ (آل عمران:۱۰۵)

فضیلت: ناک میں درد ہونے کی صورت میں مندرجہ ذیل آیت مبارکہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے اللہ تعالیٰ درد کو دور فرمادے گا۔

## 149-دانت کے ہلنے کا علاج:

وظیفہ: مغرب کی نماز کے بعد دو رکعت نفل بنیتِ ایصالِ ثواب حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ اس طرح پڑھے کہ فاتحہ کے بعد ہر رکعت میں سات مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے انشاء اللہ دانتوں کا ہلنا بند ہو جائے گا۔

## 150-منہ اور پھنسیوں کا علاج:

وظیفہ: سورہ والضحیٰ اکتالیس (41) مرتبہ چینی پر دَم کر کے چبانے سے انشاء اللہ پھنسیاں اور چھالے ختم ہو جائیں گے۔

## 151-زبان بند ہو جانے کا علاج:

وظیفہ: ہر روز فجر اور نمازِ مغرب کے بعد انتہائی یکسوئی اور توجہ کے ساتھ سورۃ والتین اکیس اکیس مرتبہ پڑھیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بند زبان کھل جائے گی۔

## 152-درد گردن کا علاج:

وظیفہ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

فضیلت: بعد نماز فجر اکتالیس (41) مرتبہ یہ آیت پڑھ کر گردن پر دَم کیا جائے انشاء اللہ گردن کا درد جاتا رہے گا۔

## 153- داغ دھبوں کا عـــلاج:

وظیفـــہ: مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا۔

فضیلت: اگر بدن یا چہرے پر کوئی داغ دھبہ ہو اور اُسے دور کرنا مقصود ہو تو اکتالیس (41) مرتبہ دوا یا مرہم پر مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر دَم کریں اور پھر وہ دوا یا مرہم استعمال کریں انشاءاللہ ہر طرح کا داغ دھبہ دور ہو جائے گا۔

## 154- سینے کے درد کا عـــلاج:

وظیفـــہ: سورۃ فاتحہ اور سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ باوضو ہو کر سات سات مرتبہ پڑھ کر دَم کرے اگر کوئی خود پڑھنا چاہے تو اپنا سیدھا ہاتھ سینے پر رکھتے ہوئے پڑھے انشاء اللہ درد ختم ہو جائے گا۔

## 155- دست آنے اور پیچش کا عـــلاج:

وظیفـــہ: اگر کسی کو دست آتے ہوں تو سات دن تک یہ آیت ایک ہزار مرتبہ پانی پر دَم کر کے پلایا جائے:

إِنَّ اللَّهَ مَعَ الَّذِينَ اتَّقَوا وَّالَّذِينَ هُم مُّحْسِنُونَ ﴿النحل:۱۲۸﴾

## 156- بھوک کی کمی کا عـــلاج:

وظیفـــہ: وَالَّذِي هُوَ يُطْعِمُنِي وَيَسْقِينِ ۝

فضیلت: اگر بھوک کم لگتی ہو تو اکتالیس (41) مرتبہ یہ آیت کھانے پر دَم کر کے کھلایا جائے۔ اگر بھوک بالکل نہ لگتی ہو تو یہ آیت اکیس (21) مرتبہ پانی پر دَم کر کے پلایا جائے انشاءاللہ بھوک خوب لگے گی۔

## 157- بھوک کی زیادتی کا علاج:

وظیفہ: یَا صَمَدُ

فضیلت: تین سو مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر کھانے پر دم کر کے کھانا بھوک کی زیادتی کو دفع کرتا ہے۔

## 158- نامردی کا علاج:

وظیفہ: ہر روز نمازِ فجر کے بعد باوضو حالت میں سورۃ فاتحہ کی آیت مبارکہ:

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ (فاتحہ:۴)

تین سو مرتبہ پڑھیں یہ عمل ایک سو بیس دن تک کریں انشاءاللہ سستی نامردی کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## 159- جریان کا علاج:

وظیفہ: جریان کے مریض کو سورۃ حجرات تین مرتبہ پانی پر دم کر کے اکتالیس (41) روز تک پلایا جائے انشاءاللہ شفاء ہو جائے گی۔

## 160- کثرتِ احتلام کا علاج:

وظیفہ: بستر پر جاتے وقت سورۃ طارق پڑھ لیا کریں تو کبھی کثرتِ احتلام کا مرض نہیں ہوگا اور اگر پہلے سے یہ مرض ہو تو بالکل ختم ہو جائے گا بہت مجرب ہے۔

## 161- کثرتِ حیض کا علاج:

وظیفہ: حیض کا خون زیادہ آنے کی صورت میں سات دن تک سورۃ دھر پانی پر

دَم کر کے پلایا جائے انشاءاللہ خون کا آنا بند ہو جائے گا۔

## 162- بواسیر کا علاج:

وظیفہ: دو رکعت نماز نفل پڑھے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ دوسری رکعت میں سورہ فیل اور سلام پھیرنے کے بعد ستر مرتبہ یہ پڑھے:

اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ رَبِّیْ۔

جب تک بواسیر کی شکایت رہے روزانہ عمل کرتا رہے انشاءاللہ شفاء ہو گی۔

## 163- انگلیوں کے درد کا علاج:

وظیفہ: انگلیوں پر کسی طرح کی تکلیف ہو تو تین سو مرتبہ یہ آیت تل کے تیل پر دَم کر کے مالش کیا جائے انشاءاللہ تکلیف دور ہو جائے گی:

لَّا یُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ ﴿۱۹﴾ (الواقعہ:۱۹)

## 164- پاؤں کی انگلیوں کا علاج:

وظیفہ: اگر پاؤں کی انگلیوں میں کوئی تکلیف ہو تو ایک سو ایک مرتبہ یہ آیت پانی پر دَم کر کے پلانا نہایت مجرب ہے۔

## 165- بخار اُتارنے کا طریقہ:

وظیفہ: بخار کے مریض کی پشت پر انگلی سے کلماتِ اذان لکھیں انشاءاللہ فوراً بخار اُتر جائے گا۔

## 166- یرقان ختم کرنے کا طریقہ:

وظیفہ: اَلْحَسِیْبُ

فضیلت: تین سو مرتبہ اسمِ باری تعالیٰ کو پانی پر دَم کر کے اکیس (21) دن تک پلانے سے انشاء اللہ یرقان ختم ہو جائے گا۔

## 167- خارش کا علاج:

وظیفہ: حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا، کہ صبح و شام سات سات مرتبہ سورۂ قدر پانی پر دَم کر کے پلانا خارش کے لئے بہت مفید ہے۔

## 168- جزام کا علاج:

وظیفہ: وَاَيُّوْبَ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗۤ اَنِّىْ مَسَّنِىَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۸۳﴾ (الانبیاء:۸۳)

فضیلت: اس آیت کو پڑھ کر جزام کے مریض پر دَم کرنے سے مرض جاتا رہے گا۔

## 169- کینسر کا علاج:

وظیفہ: فجر کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے اکتالیس (41) مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، رحیم کی میم کو الحمد کے لام سے ملا کر پوری سورۂ فاتحہ پڑھ کر کسی چیز پر دَم کر کے وہ پانی یا عرق وغیرہ کینسر کے مریض کو پلانا نہایت مجرب ہے۔

## 170- لقوہ سے حفاظت کا طریقہ:

وظیفہ: جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اُسے کبھی بھی لقوہ نہ ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر روز اشراق کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۃ وَالشَّمْسِ پڑھ لیا کرے اللہ تعالیٰ اسے لقوہ سے محفوظ رکھے گا اور وہ کبھی بھی اس مرض کا شکار نہ ہو گا۔

## 171- طاعون اور ہیضہ کا علاج:

وظیفہ: ایک مرتبہ ملتان میں طاعون پھیلا ایک بزرگ نے اپنے معتقدین سے فرمایا کہ طاعون کے مریض پر سورۃ فاتحہ اور بسم اللہ اکتالیس (41) مرتبہ پڑھ کر دَم کر دیا کرو چنانچہ اکتالیس (41) مرتبہ پڑھ کر جس پر دَم کیا گیا اللہ تعالیٰ نے اُن مریضوں کو شفاء بخشی۔

## 172- جوڑوں کے درد کا علاج:

وظیفہ: جس جگہ پر درد ہو اس جگہ کو مضبوط پکڑ کر دس مرتبہ سورۃ فاتحہ اور دس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر دَم کرے اور چھوڑ دے پھر مریض سے دریافت کرے کہ آرام آیا یا نہیں اگر نہ آیا تو دوبارہ اسی طرح کرے تین بار کے کرنے سے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

## 173- دل کے آپریشن سے حفاظت کا وظیفہ:

وظیفہ: دل کمزور ہو گیا ہو دل کے وال بند ہوں یا دل کی رگیں بند یا کمزور ہو گئی ہوں جس کی وجہ سے (انجو پلاسٹی) یا (بائی پاس) کی ضرورت ہو بلکہ دل کے ہر مرض کو دور کرنے کے لئے سورۃ القریش ایک چینی کی پلیٹ پر زعفران سے اس

سورت کو لکھ کر مریض کو پلائے انشاء اللہ دل کی تمام بیماریاں دور ہوں گی۔

## 174- روزگار میں برکت کے لئے:

وظیفہ: یَا لَطِیْفُ

فضیلت: روزانہ سو مرتبہ پڑھنے سے روزگار میں برکت ہوگی۔

## 175- ایمان پر خاتمے کا وظیفہ:

وظیفہ: اَبُوالْعَبَّاسِ بَلْیَا بِنْ مَلْکَانْ

فضیلت: یہ حضرت خضر علیہ السلام کا نام مع ولدیت وکنیت ہے جو مسلمان اس کو یاد رکھے گا اس کا خاتمہ ایمان پر ہوگا۔

## 176- دین، جان، مال، بچے کی حفاظت کا وظیفہ:

وظیفہ: بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی دِیْنِیْ بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی نَفْسِیْ وَلَدِیْ وَاَھْلِیْ وَمَالِیْ۔

فضیلت: تین تین مرتبہ صبح وشام اس دعا کو پڑھنے سے دین، ایمان، جان، مال اور اولاد سب محفوظ رہیں گے۔

## 177- شیطان اور اس کے لشکر سے بچاؤ کے لئے:

وظیفہ: صبح کے وقت گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی جائے۔

فضیلت: اس کے پڑھنے سے اگر شیطان مع اپنے لشکر کے کوشش کرے کہ اس سے گناہ کرائے تو بھی نہ کرا سکے گا جب تک بندہ خود گناہ نہ کرے۔

## 178- آنکھوں کی بینائی بڑھانے اور اندھے پن سے بچاؤ کیلئے:

وظیفہ: جو شخص نام محمد ﷺ پر انگوٹھے چومنے کی عادت بنا لے اس شخص کی آنکھوں کی روشنی تیز ہوگی اور ایسا شخص کبھی اندھا نہیں ہوگا۔

## 179- دل کے دورے سے نجات کے لئے:

وظیفہ: جو شخص سوتے وقت اپنا چہرہ قبلہ کی طرف رکھے اور اپنا سیدھا ہاتھ اپنے سیدھے رُخسار کے نیچے رکھ کر سوئے ایسے شخص کو کبھی بھی دل کا دورہ یا دل کی بیماریاں نہیں ہوں گی۔

## 180- شہادت کے حصول کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ شَهَادَةً فِیْ سَبِیْلِكَ وَاجْعَلْ مَوْتِیْ فِیْ بَلَدِ رَسُوْلِكَ صلی الله علیه وسلم۔

فضیلت: ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ایک مرتبہ پڑھنے سے مدینہ منورہ میں شہادت کی موت نصیب ہوگی۔

## 181- کاروبار میں برکت کے لئے:

وظیفہ: سرکارِ اعظم ﷺ نے حضرت جبیر رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ کیا تو چاہتا ہے کہ جب تو سفر کے لئے نکلے تو اپنے ساتھیوں سے حالت اور سہولت میں بہتر ہو اور ان سے بڑھ کر ہو۔ انہوں نے عرض کیا کہ ہاں! آپ نے فرمایا تم ان پانچ سورتوں کو پڑھ کر لیا کرو:

(1) سورہ کافرون (2) سورہ نصر (3) سورہ اخلاص (4) سورہ فلق (5)

سورۂ ناس۔ ہر ایک سورت کو بسم اللہ پڑھ کر شروع کرو حضرت جُبیر ؓ فرماتے ہیں کہ ان سورتوں کی برکت سے میں بہت مالدار ہو گیا اور جیسا آپ ﷺ نے فرمایا تھا ویسا ہی ہو گیا۔

## 182- پوری دنیا میں سب سے زیادہ عمل بُلند کرنے کے لئے:

وظیفہ: تینتیس (33) مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ، تینتیس (33) مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ، چونتیس (34) مرتبہ، اللہ اکبر اور ایک مرتبہ چوتھا کلمہ ہر فرض کے بعد یہ عمل کرے۔

فضیلت: اس کے پڑھنے والے کے برابر اُس دن پوری دنیا میں کسی کا عمل اس سے زیادہ نہ ہو گا مگر جو اس کی طرح عمل کرے۔

## 183- بے عذاب وعتاب وحساب وکتاب:

وظیفہ: یَامُمِیْتُ

فضیلت: بغیر حساب جنت میں داخلے کے لئے ہر نماز کے بعد سینے پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ پڑھیں۔

## 184- گویا شب قدر مل گئی:

وظیفہ: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ

فضیلت: جو شخص رات میں تین مرتبہ یہ دُعا پڑھ لے گا تو گویا اس نے شب قدر کو

پالیا۔

## 185- غیبت سے بچنے کا نسخہ:

وظیفہ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ۔

فضیلت: شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمہ جذب القلوب میں نقل کرتے ہیں، کہ سرکارِ اعظم ﷺ فرماتے ہیں کہ جب کسی مجلس میں (یعنی لوگوں میں) بیٹھو اور یہ دعا پڑھ لو تو اللہ تعالیٰ تم پر ایک فرشتہ مقرر فرمادے گا جو تم کو غیبت سے باز رکھے گا اور جب مجلس سے اُٹھو تو یہی دعا پڑھ لو تو اللہ تعالیٰ لوگوں کو تمہاری غیبت کرنے سے باز رکھے گا۔

## 186- شکر گزار بندہ بننے کی دُعا:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ صَبُوْرًا وَّاجْعَلْنِیْ شَکُوْرًا وَّاجْعَلْنِیْ فِیْ عَیْنِیْ صَغِیْرًا وَّفِیْ اَعْیُنِ النَّاسِ کَبِیْرًا۔

## 187- اگر صدقہ دینے کی طاقت نہ ہو تو کیا کریں؟

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔

فضیلت: حضرت ابو سعید خُدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکارِ اعظم ﷺ فرماتے ہیں کہ جس کسی مسلمان کے پاس صدقہ دینے کے لئے کوئی چیز نہ ہو تو وہ اپنی دُعا میں یہ درود شریف پڑھے۔

## 188- خاص دُعا کی قبولیت کے لئے:

وظیفہ: صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ۔

فضیلت: اس درود کو وقت مقرر کر کے باوضو تین سو تیرہ (313) مرتبہ پڑھے اور کانچ کے گلاس میں پانی پر دَم کر کے پی لے پھر دُعا کرے اس کی جائز دعا قبول ہوگی۔

## 189- ہزار دن کی نیکیاں:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ۔

فضیلت: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے نزہت المجالس میں حدیث منقول ہے کہ سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص یہ درود صبح و شام پڑھے گا تو ثواب لکھنے والے فرشتے ایک ہزار دن تک ثواب لکھتے رہیں گے۔

## 190- رات کو سوتے وقت کے عملیات:

وظیفہ: سرکار اعظم ﷺ نے ایک مرتبہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا کہ اے علی رضی اللہ عنہ رات کو روزانہ پانچ کام کر کے سویا کرو:

۱- چار ہزار دینار صدقہ دے کر سویا کرو۔

۲- ایک قرآن مجید پڑھ کر سویا کرو۔

۳- جنت کی قیمت دے کر سویا کرو۔

۴- دو لڑنے والوں میں صلح کروا کر سویا کرو۔

۵- ایک حج کر کے سویا کرو۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یہ امر محال ہیں کب بن سکیں گے پھر سرکارِ اعظم ﷺ نے فرمایا کہ

۱- چار مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر سویا کرو۔ اس کا ثواب چار ہزار دینار صدقہ دینے کے برابر ہوگا۔

۲- تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر سویا کرو قرآن مجید پڑھنے کے برابر ثواب ہوگا۔

۳- دس مرتبہ درود شریف پڑھ کر سویا کرو جنت کی قیمت ادا ہوگی۔

۴- دس مرتبہ استغفار پڑھ کر سویا کرو لڑنے والوں میں صلح کرانے کے برابر ثواب ہوگا۔

۵- چار مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر سویا کرو ایک حج کا ثواب ملے گا۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ اب تو میں روزانہ یہی عملیات کر کے سویا کروں گا۔

## 191- سات دنوں کے وظائف:

وظیفہ: حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے ان اوراد سے بہت کچھ پایا:

جمعہ کے دن **اَللّٰہُ ھُوْ** سو مرتبہ پڑھنے سے تنگی دور ہو جائیگی۔ ہفتہ کے دن **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ** سو مرتبہ پڑھنے سے غم دور ہو جائیں گے۔ اتوار کے دن **یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ** ہزار مرتبہ پڑھنے سے غیب سے روزی ملے گی۔ پیر کے دن **یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ** ہزار مرتبہ پڑھنے سے غیب سے روزی بڑھے گی۔ منگل کے دن **صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی**

النَّبِیِّ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمْ ہزار بار پڑھنے سے ہر بلا ٹل جائے گی۔ بدھ کے دن اَستغفار ہزار مرتبہ پڑھنے سے قبر کے عذاب سے نجات ملے گی۔ جمعرات کے دن لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ ہزار مرتبہ پڑھنے سے مالامال ہوجائے گا۔

## 192- ہر قسم کی بیماری کا علاج:

وظیفہ: اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاکَ بِہٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی کَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلاً۔

فضیلت: سرکارِ اعظم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جو شخص کسی مصیبت زدہ کو دیکھ کر (فالج، بلڈ پریشر، ہارڈ اٹیک، ایڈز، کینسر، شوگر، حادثات، ہیپاٹائیٹس وغیرہ کسی بھی بیماری میں مبتلا مریض کو دیکھ کر) یہ دُعا پڑھے گا تو وہ اس بلا، مصیبت اور بیماری سے محفوظ رہے گا۔ (بحوالہ بخاری شریف، کتاب الطب)

## 193- حاجات کے حصول کے لئے:

وظیفہ: یَادَائِمُ بِلَا فَنَاءٍ وَلَا تَدَالُ لِمُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَادَائِمُ۔

فضیلت: حاجات کے حصول کے لئے تین روزے رکھے اور فجر کی نماز کے بعد تین سو مرتبہ یہ دُعا پڑھے۔

## 194- غیبی امداد کے لئے:

وظیفہ: یَاکَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا تَھْتَدِی الْعُقُوْلُ بِوَصْفِ عَظَمَتِہٖ یَاکَبِیْرُ۔

فضیلت: ادائے قرض اور غیبی امداد کے لئے تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے۔

## 195- اگر اولاد تنگ کرتی ہو تو:

وظیفہ: يَا حَنَّانُ اَنْتَ الَّذِیْ وَسِعْتَ كُلِّ شَيْءٍ رَحْمَةً وَعِلْمًا يَاحَنَّانُ۔

فضیلت: روزانہ عصر کی نماز کے بعد 119 مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا کریں اولاد فرمانبردار ہو جائے گی۔

## 196)...... دشمن پر رعب وہیبت قائم کرنے کے لئے:

وظیفہ: يَاقَاهِرُ ذَالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهٗ يَاقَاهِرُ۔

فضیلت: اس دُعا کو روزانہ 111 مرتبہ پڑھیں دشمنوں پر رعب و دبدبہ قائم ہوگا اور ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## 197- لوگوں میں محترم رہنے کے لئے:

وظیفہ: يَاقَرِيْبُ الْمُتَعَالِیْ فَوْقَ كُلِّ شَيْءٍ عُلُوًّا رْتِفَاعِهٖ يَاقَرِيْبُ۔

فضیلت: اس دعا کو پڑھنے کی عادت بنانے سے مخلوق میں محترم رہے۔

## 198- اپنے دشمنوں کو ذلیل کروانے کے لئے:

وظیفہ: يَامُذِلَّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ بِقَهْرِ عَزِيْزٌ سُلْطَانُهٗ يَا مُذِلُّ۔

فضیلت: اگر اکیس روز تک سات ہزار مرتبہ پڑھے تو اس پڑھنے والے کے دشمن ذلیل ورسوا ہوں گے۔

## 199- ظالم کے پنجے سے رہائی کے لئے:

وظیفہ: يَاغِيَاثِيْ عِنْدَ كُلِّ كُرْبَةٍ وَمَعَاذِيْ عِنْدَ كُلِّ شِدَّةٍ وَمُوْنِسِيْ عِنْدَ كُلِّ وَحْشَةٍ وَمُجِيْبِيْ عِنْدَ كُلِّ دَعْوَةٍ وَرِجَائِيْ حِيْنَ تَنْقَطِعُ حِيْلَتِيْ يَاغِيَاثِيْ۔

فضیلت: اگر کوئی شخص روزانہ ننانوے مرتبہ پڑھے ظالم کے شکنجے سے رہائی پائے۔

## 200- اسرار الوہیت ظاہر ہوں:

وظیفہ: يَاقَرِيْبُ الْمُجِيْبُ الْمُدَانِيْ دُوْنَ كُلِّ شَيْءٍ قُرْبُهٗ يَاقَرِيْبُ۔

فضیلت: اگر کوئی شخص چالیس روز تک روزانہ پانچ سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھے تو اسرار الوہیت ظاہر ہوں گے۔

## 201- زہر کے خاتمے کے لئے:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ۔

فضیلت: روزانہ گیارہ دن یہ دعا پڑھ کر دم کریں اور زہر باد والی جگہ پر انگلی سے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ تین بار لکھیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

# طریقۂ استخارہ

## 202- پہلا عمل:

جو شخص اسم باری تعالیٰ اَلرَّحِیْمِ کو لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھے اور پھر یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ بِبَرَکَۃِ ھٰذِہِ الْاِسْمِ فِی الْمَنَامِ مَا اُرِیْدُ۔

پھر اسی تکیہ پر سر رکھ کر سو جائے اللہ تعالیٰ کام کے انجام کو خواب میں دکھلا دے گا اور کچھ نظر نہ آئے تو ذرا دیر میں مُراد پوری ہوگی۔

## 203- دوسرا عمل:

سب سے پہلے پندرہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سرکارِ غوثِ اعظم کو ایصالِ ثواب کریں اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ اَخْبِرْنِیْ بِعَالِیْ پڑھ کر سو جائے لیکن یہ عمل جمعرات کے دن غسل کر کے اور خوشبو لگا کر صاف کپڑے پہن کر کرے عمل کے دن روزہ بھی رکھے۔

## 204- تیسرا عمل:

بعد نمازِ عشاء دو رکعت نماز پڑھ کر اس کا ثواب سرکارِ غوثِ اعظم اور خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ علیہ اور اپنے باپ دادا کو ایصالِ ثواب کرے اس کے بعد سورۂ کوثر پندرہ مرتبہ پڑھے اور یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ مِنَ الْحَالِ الْفُلَانِیْ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے سو جائے خواب میں اس کا جواب ملے گا۔

## 205-اگر دشمنوں میں گھر جائے:

فضیلت: جب دشمن کا خطرہ ہو یا دشمن میں گھر جائے یا دشمن سے ملنے جائے اور اس سے خطرہ ہو خواہ دشمنِ جان ہو یا دشمنِ ایمان ہو۔ خواہ دشمن درندہ ہو یا انسان ہو اس عمل کے بعد ہر حال میں خطرے اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔

وظیفہ: فریاد فریاد بدرگاہ تو بدستِ مصطفیٰ ﷺ و بدستِ علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم و حسن مجتبیٰ و حسینؓ شہید کربلا آنچہ مطلوب می دارم بانصرام رساں۔ ایک مرتبہ آیۃ الکرسی تین مرتبہ چاروں قل تین تین مرتبہ اپنے گرد حصار کرے یعنی ہر طرف منہ کر کے دم کر دے اور شہادت کی انگلی پر دم کر کے کان کے گرد حصار کرے۔

## 206-پورا سال امن و امان:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ فَرِّجْنَا بِدُخُوْلِ الْقَبْرِ وَاخْتِمْ لَنَا بِالْخَيْرِ وَالظَّفَرِ وَاَنْ صَرِّفْ عَنَّا وَعَنْ جَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○

فضیلت: یہ دعائے امن نہایت مجرب ہے جو کوئی شخص اس کو سال میں ایک مرتبہ بھی پڑھ لے گا وہ دوسرے سال تک امن و امان میں رہے گا۔

## 207-کسی کے گھر میں اکثر بیماری ہو تو:

وظیفہ: اگر کسی کے گھر میں اکثر بیماری رہتی ہو تو جس گلاس سے سب گھر والے پانی پیتے ہوں اس گلاس پر روزانہ فجر کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ اَللّٰهُ - اَلسَّلَامُ -

اَلرَّحْمٰنُ پڑھ کر دم کریں اور اس میں پانی بھر کر سب کو پلائیں گھر سے انشاء اللہ بیماری ختم ہو جائے گی۔

## 208-بدہضمی سے نجات کے لئے:

وظیفہ: كُلُوا وَاشْرَبُوا هَنِيٓـًٔا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ هٰاِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ۝

فضیلت: جس شخص کو بدہضمی کی شکایت ہو تو اس دُعا کو پڑھ کر پیٹ پر ہاتھ پھیرنے سے یا کھانے پر دم کر کے کھانے سے یہ شکایت دور ہو جائے گی۔

## 209-خواب میں ڈر لگنا یا چونک پڑنا:

وظیفہ: اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ ۝

فضیلت: جو شخص خواب میں چونک پڑتا ہو، نیند نہ آتی ہو یا خوف معلوم ہوتا ہو تو سوتے وقت یہ دُعا پڑھنی چاہیے۔

## 210-جادو کا اثر نہ ہوگا:

وظیفہ: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاُمْلِيْ لَهُمْ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ۔

فضیلت: یہ آیت لکھ کر بازو پر باندھیں اگر کوئی شخص اس پر جادو کرے گا تو جادو کا اثر نہ ہوگا۔

## 211- اللہ تعالیٰ کے دوستوں سے ملاقات:

وظیفہ: اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝ (آل عمران:۹)

فضیلت: جو شخص اللہ تعالیٰ کے دوستوں سے ملنے کا آرزومند ہو تو اس آیت کو کثرت سے پڑھے۔

## 212- لڑکا گھر سے بھاگ گیا ہو تو:

وظیفہ: رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ۝ (آل عمران:۳۸)

فضیلت: حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے اگر کسی شخص کو کوئی مہم درپیش ہو یا نیک بخت فرزند کا آرزومند ہو یا کسی کا لڑکا بھاگ گیا ہو تو اس دُعا کو روزانہ 33 مرتبہ پڑھے۔

## 213- غنا اور اطمینانِ قلب کے لئے:

وظیفہ: آیت الکرسی تین مرتبہ سفر میں جاتے وقت اور تین مرتبہ گھر میں آنے کے وقت اور سفر میں سورۂ کافرون، سورۂ نصر، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق اور سورۂ ناس بسم اللہ شریف کے ساتھ پڑھنا غنا اور اطمینانِ قلب کے لئے مجرب ہے۔

## 214- میاں بیوی میں محبت کے لئے:

وظیفہ: وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ وَلَوْ يَرَى

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ﴿۱۶۵﴾ (البقرۃ:۱۶۵)

فضیلت: جس عورت کا خاوند ناراض ہو، اس آیت کو شیرنی پر اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے شوہر کو کھلائے مطیع ہو جائے گا۔

## 215- حاکم کو مہربان کرنا:

وظیفہ: كَمْ اٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ اٰيَةٍۢ بَيِّنَةٍ ۗ وَمَنْ يُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۲۱۱﴾ (البقرۃ:۲۱۱)

فضیلت: جس شخص سے حاکم سخت ناراض ہو یہ آیت تین مرتبہ پڑھ کر حاکم کے سامنے جائے انشاء اللہ حاکم مہربان ہو جائے گا۔

## 216- اولاد سے مایوسی:

وظیفہ: رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ﴿۸۹﴾ (الانبیاء:۸۹)

فضیلت: جو شخص بے اولادی کی وجہ سے مایوس ہو چکا ہو تو ہر نماز کے بعد تین مرتبہ ان کلمات کو پڑھے انشاء اللہ صاحبِ اولاد ہو جائے گا۔

## 217- ناف ٹل جائے:

وظیفہ: ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۗ (البقرۃ:۱۷۸)

فضیلت: اس آیت کریمہ کو لکھ کر ناف پر باندھ دیں۔

## 218-دل پر دل آجانے سے رہائی:

وظیفہ: يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۚ وَيُضِلُّ اللّٰهُ الظّٰلِمِيْنَ ۙ وَيَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ﴿۲۷﴾ (ابراہیم:۲۷)

فضیلت: امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک بزرگ سے نقل کیا ہے کہ ایک بار ایک عورت پر میری نظر پڑ گئی اس سے ایسی بے چینی ہوئی کہ تمام شب نیند نہ آئی آخر شب خفیف سی نیند آئی تو ایک کہنے والے نے کہا کہ یہ آیتیں پڑھ کر اپنے اُوپر دَم کرو۔

## 219-خارش سے نجات کے لئے:

وظیفہ: فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۗ ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ۗ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ﴿۱۴﴾ (المؤمنون:۱۴)

فضیلت: اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر خارش والی جگہ پر دَم کریں شفا ہوگی۔

## 220-دردِ حلق سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ۗ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ۗ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۳۰﴾ (الانبیاء:۳۰)

فضیلت: ان آیات کو تین مرتبہ دَم کر کے دردِ حلق کے مریض کو پلائیں۔

## 221- مردانہ قوت کے لئے:

وظیفہ: اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيلًا۔

فضیلت: روزانہ ایک ہزار مرتبہ دس دن تک پڑھیں پڑھ کر پانی پر دم کر کے پانی پی لیں۔

## 222- پنڈلی میں درد ہو:

وظیفہ: اَللّٰهُ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ وَالْمِيْزَانَ ط وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيْبٌ۔ (الشعراء:۱۷) وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ۔ اِلٰى رَبِّكَ يَوْمَئِذِنِ الْمَسَاقُ۔ (القیامہ:۲۹،۳۰)

فضیلت: پنڈلی میں درد ہو تو ۹ مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔

## 223- سفر میں جان و مال کی حفاظت کے لئے:

وظیفہ: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ لِلّٰهِ الْكَافِيْ ۞ قَصَدْتُ الْكَافِيْ لِكُلِّ كَافِيْ۔ كَفَانِي الْكَافِيْ۔ وَنِعْمَ الْكَافِيْ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ۔

فضیلت: اس دعا کو سفر میں جانے سے پہلے ایک سو ایک مرتبہ پڑھنے سے مال و جان محفوظ رہیں گے۔

## 224- دانت کے کیڑے کا علاج:

وظیفہ: جس کے دانت کو کیڑا لگ گیا ہو ایک کپڑا لے کر اسے زور سے مروڑے اور ساتھ ہی یہ الفاظ پڑھتا جائے (يَا اللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ اِنَّهُمْ

يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا) اور دم کرے جس وقت کپڑا اچھی طرح مروڑ جائے تو چھوڑ دے اسی طرح تین مرتبہ کرے انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## 225۔دانت ہلنے کا علاج:

وظیفہ: لفظ لَا يَعْلَمُوْنَ ہلتے ہوئے دانتوں کے نیچے لکھ کر رکھنا اور اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

## 226۔زبان کی سوجن کا علاج:

وظیفہ: اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۝ (فاطر:۴۱)

فضیلت: اکتالیس مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے زبان کی سوجن ختم ہو جائے گی۔

## 227۔ گردن کے درد کا علاج:

وظیفہ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

فضیلت: اس آیت کو بعد نمازِ فجر اکتالیس مرتبہ پڑھ کر گردن پر دم کیا جائے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

## 228- کم سُنتا ہو تو:

وظیفہ: وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿الاعراف: ۲۰۴﴾

فضیلت: اگر کوئی اونچا سُنتا ہو تو یہ آیت سات مرتبہ پڑھ کر کان میں دَم کیا جائے۔

## 229- اگر کان بہتا ہو:

وظیفہ: سورۂ اعلیٰ باوضو ہو کر ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر مریض کے کان میں دَم کرے اللہ تعالیٰ کے کرم سے سات دن کے اندر اندر کان بہنا بند ہو جائیں گے اور شفاء نصیب ہو گی۔

## 230- کالی کھانسی کا علاج:

وظیفہ: اگر کسی کو کالی کھانسی ہو جائے تو سات دن تک اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۂ الم نشرح پانی پر دَم کر کے پلایا جائے اور اسی سورت کو لکھ کر گلے میں لٹکائے انشاء اللہ شفا ہو گی۔

## 231- دمہ کا علاج:

وظیفہ: اَلشَّکُوْرُ۔

فضیلت: ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے دمہ کے مریض کو پلا دیں شفا ہو گی۔

## 232-ذات الجنب کا علاج:

وظیفہ: سورہ تحریم تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائیں انشاء اللہ شفا حاصل ہوگی۔

## 233- پھیپھڑے کے درد کا علاج:

وظیفہ: یٰسٓ سے لے کر اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ۔ (یٰسین:۱۲)

فضیلت: مریض کو سورہ یٰسٓ کی شروع کی بارہ آیتیں سات مرتبہ پانی پر دَم کر کے پلائیں شفا ہوگی۔

## 234- ہچکی کا علاج:

وظیفہ: تین سانس میں پانی پئے اور ہر سانس پر سات مرتبہ یَاحَفِیْظُ کہے انشاء اللہ ہچکی بند ہو جائے گی۔

## 235- پیاس کی شدت کا علاج:

وظیفہ: صبح صادق کے وقت دونوں ہاتھوں پر سورہ فاتحہ پڑھ کر دَم کر کے چہرے اور تمام بدن پر پھیرنے سے اس روز پیاس کا غلبہ نہ ہوگا۔

وظیفہ: وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِي الْاَرْضِ ۖ وَاِنَّا عَلٰى ذَهَابٍۢ بِهٖ لَقٰدِرُوْنَ ۝ (المومنون:۱۸)

فضیلت: اگر پیاس زیادہ لگتی ہے تو یہ آیت سات مرتبہ پانی پر دَم کر کے پلانا بہت فائدہ پہنچاتا ہے۔

## 236- پاؤں کے رعشہ کا علاج:

وظیفہ: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۞ اَلَا یَظُنُّ اُولٰٓئِکَ اَنَّھُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ ۙ لِیَوْمٍ عَظِیْمٍ ۙ یَّوْمَ یَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ؕ (المطففین: ۴ تا ۶)

فضیلت: اگر پاؤں میں رعشہ ہو گیا ہو تو ایک پاؤ روغنِ زیتون پر تین ہزار مرتبہ یہ آیت پڑھ کر پاؤں کی انگلیوں پر مالش کی جائے انشاء اللہ شفا ہو گی۔

## 237- سردی کے بخار کا علاج:

وظیفہ: فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّہٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَہٗ دَکًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا ۚ (الاعراف: ۱۴۳)

فضیلت: سات مرتبہ اس آیت مبارکہ کو پانی پر دم کرکے پلائے انشاء اللہ شفا ہو گی۔

## 238- گرمی کے بخار کا علاج:

وظیفہ: اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّھُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّیْطٰنِ تَذَکَّرُوْا فَاِذَا ھُمْ مُّبْصِرُوْنَ ۚ (الاعراف: ۲۰۱)

فضیلت: گیارہ مرتبہ پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ گرمی کا بخار اُتر جائے گا۔

## 239- سرسام (دماغ کا بخار) کا علاج:

وظیفہ: قَالُوْا حَرِّقُوْہُ وَانْصُرُوْٓا اٰلِھَتَکُمْ اِنْ کُنْتُمْ فٰعِلِیْنَ ۞

قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا۔ (الانبیاء: ۶۸،۶۹)

فضیلت: سرسام کے شدید حملے کی صورت میں دوسرا شخص باوضو مریض کے سر پر انگشتِ شہادت رکھے اور اکیس مرتبہ ان آیات کو پڑھ کر مریض پر دَم کرے۔ انشاء اللہ بخار اُتر جائے گا۔

## 240- گمشدہ چیز کی واپسی:

وظیفہ: نَعَمْ سَرٰی طَیْفُ مَنْ اَھْوٰی فَاَرَّقَنِیْ وَالْحُبُّ یَعْتَرِضُ اللَّذَّاتِ بِالْاَلَمٖ۔

فضیلت: اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے اور اس کی واپسی کی کوئی سبیل نہ ہو تو ان اشعار کو روزانہ بعد نمازِ عشاء ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ چیز مل جائے گی یا اس کا پتہ، یا نشان کہیں نہ کہیں سے معلوم ہو جائے گا۔

## 241- باغ، کھیت اور مال میں برکت اور حفاظت:

وظیفہ: حضرت خواجہ فخر الدین جیلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ یہ دعا مال کی حفاظت کے لئے مجرب ہے جمعہ کے روز ایک سو ایک مرتبہ یہ آیت وَزَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِمَصَابِیْحَ وَحِفْظًا ۞ ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ۞ پڑھیں اس کے بعد کسی باغ سے جا کر ایک گلاب کا پھول لائیں پھر عصر کی نماز پڑھ کر یہ کلمات اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔ گیارہ مرتبہ پڑھ کر گلاب کے پھول پر دَم کریں پھول کو مال میں رکھیں اس کے بعد سجدے میں تین مرتبہ یہ کلمات پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِ

السَّارِقِیْنَ۔ اس پھول کو اگر کھیت یا باغ میں دفن کریں گے تو کھیت و باغ میں برکت ہوگی۔

## 242۔ دورانِ سفر سواری خطرے سے محفوظ رہے:

وظیفہ: اگر سورۂ قدر اکیس مرتبہ پڑھ کر سواری مثلاً جہاز، بس، کشتی، ٹرین، موٹر کار، گھوڑا، اسکوٹر وغیرہ پر سوار ہوں گے تو سواری ہر قسم کے خطرات سے محفوظ رہے گی اور بخیر وعافیت منزلِ مقصود تک پہنچ جائے گی۔

## 243۔ برائے دفع وسوسہ:

وظیفہ: هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ۔ (الانبیاء:۳)

فضیلت: اگر کسی کے دل میں کوئی برا وسوسہ پیدا ہو تو ان کلمات کو تین مرتبہ پڑھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کریں پھر اس ہتھیلی کو سر پر پھیریں انشاء اللہ وسوسہ دور ہوگا۔

## 244۔ اگر کسی کو قرآن حفظ نہ ہوتا ہو:

وظیفہ: اگر کسی کو قرآن حفظ نہ ہوتا ہو تو وہ بعد نمازِ عشاء سورۂ فاتحہ ایک سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ قرآن مجید حفظ ہو جائے گا۔

## 245۔ حافظ قرآن بھول جاتا ہو تو:

وظیفہ: وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ اِلٰى

قَوْلِهٖ لِّقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ ○

فضیلت: حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان پوری رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ جو شخص سوتے وقت ان آیات کو پڑھ کر سوئے گا قرآن مجید نہیں بھولے گا۔

## 246- مراقبہ ترقی عشقِ الٰہی:

وظیفہ: روزانہ بیٹھ کر سورۃ فاتحہ پڑھیں جب اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ پر پہنچیں تو بار بار تکرار کریں جب بے خودی طاری ہو جائے تو دل کی طرف متوجہ ہو کر آنکھیں بند کر کے بیٹھ جائیں جب ہوش آئے تو صِرَاطَ الَّذِيْنَ سے والضالین تک سورت پوری کریں اس مراقبہ سے عشقِ الٰہی میں ترقی ہوگی اور دل پر انوار و تجلیات کی بارش ہوگی۔

## 247- سرکارِ اعظم ﷺ سے فیض حاصل کرنا:

وظیفہ: لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ (التوبہ: ۱۲۸)

فضیلت: حضرت قاضی عیاض علیہ الرحمہ تحریر کرتے ہیں کہ اگر سرکارِ اعظم ﷺ سے فیض حاصل کرنا ہو، عشقِ رسول سے دل معمور کرنا ہو، سرکارِ اعظم ﷺ کے نوری مکتب سے پرورش حاصل کرنی ہو تو اس آیت کو جمعہ کے دن نمازِ فجر کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

## 248- شادی پسند کے مطابق ہو:

وظیفہ: اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ يَا مُغِيْثُ۔

فضیلت:ان کلمات کو روزانہ بعد نمازِ عشاء پانچ سو مرتبہ اکیس روز تک پڑھیں دورانِ عمل دل میں مقصد کا خیال رکھیں انشاء اللہ پسند سے شادی ہوگی۔

## 249-بیوی کو باحیا اور باپردہ بنانے کے لئے:

وظیفہ: شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ حَكِیْمٌ۔

فضیلت: ان کلمات کو ایک سو پچیس مرتبہ پڑھ کر شیرنی پر دم کر کے بیوی کو کھلائے انشاء اللہ باپردہ ہو جائے گی۔

## 250- آواز میں ترنم:

وظیفہ: قاری اور نعت خواں حضرات کے لئے لاجواب وظیفہ ہے سونے سے پہلے باوضو ایک سو اکیس مرتبہ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیا کریں آواز میں ترنم پیدا ہوگا۔

## 251-مکان خالی کروانے کے لئے:

وظیفہ: سورۂ مزمل روزانہ بعد نماز فجر اکیس مرتبہ گیارہ دن تک تلاوت کریں انشاء اللہ تھوڑے عرصے میں مکان خالی ہو جائے گا۔

## 252-مالک مکان خالی نہ کرائے:

وظیفہ: اگر مالک مکان ناجائز تنگ کرے اور مکان خالی کرنے کا مطالبہ کرے تو روزانہ سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ شریف اکیس روز تک عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں مالک مکان اپنا مطالبہ واپس لے لے گا۔

## 253- آنکھوں میں درد اور چبکیں پڑنا:

وظیفہ: هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ۔

فضیلت: تیز روشنی دیکھنے یا ویلڈنگ کی وجہ سے آنکھوں میں چبکیں پڑ رہی ہوں اور درد ہو تو عرقِ گلاب پر ان کلمات کو انیس مرتبہ پڑھ کر دَم کر کے آنکھوں میں ڈالیں انشاءاللہ شفا ہوگی۔

## 254- منہ سے بدبو آتی ہو:

وظیفہ: هُوَ الْبَارِئُ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى۔

فضیلت: اگر کسی کے منہ سے بدبو آتی ہو تو ان کلمات کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر نمک ملے پانی پر دَم کر کے غرارہ کرے اس عمل کو صبح سو کر اُٹھنے کے بعد اور رات کو سونے سے پہلے دن میں دو مرتبہ کرے سات روز میں شفا ہوگی۔

## 255- دانت تاحیات خراب نہیں ہوں گے:

وظیفہ: سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔

فضیلت: روزانہ فجر کی نماز کے بعد اس آیت کو اکیس مرتبہ دونوں گالوں پر دونوں ہاتھ رکھ کر پڑھنے سے دانت تاحیات خراب نہیں ہوں گے۔

## 256- شیطانی اثر دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: اگر کسی کو کوئی شیطانی اثر ہو جائے یا شیطان کسی نہ کسی طرح تنگ کرتا ہو تو کلمہ توحید (چہارم کلمہ) پانچ مرتبہ پڑھ کر سینے پر دَم کریں انشاءاللہ شیطانی اثر سے محفوظ رہے گا۔

## 257-بدن میں اکثر درد ہو تو:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنَّا عَصَیْنَاكَ بِجَھْلٍ فَقَدْ دَعَوْنَاكَ بِعَقْلٍ حَیْثُ عَلِمْنَا اَنَّ لَنَا رَبَّنَا یَغْفِرُ وَلَا یُبَالِیْ۔

فضیلت: اگر اکثر بدن میں درد ہو تو ان کلمات کو اکیس مرتبہ پانی پر دم کر کے تین سانس میں پانی پی لیں یہ عمل جاری رکھیں شفا ہو گی۔

## 258-جسم میں خون کی کمی ہو تو:

وظیفہ: وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِیْ الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ۔

فضیلت: جسم میں خون کی کمی کے لئے اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد پانچ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں چالیس روز تک یہ عمل کریں جسم میں وافر مقدار میں اچھا خون پیدا ہو گا۔

## 259-ہائی بلڈ پریشر:

وظیفہ: وَشِفَاءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ۔

فضیلت: ہائی بلڈ پریشر کے مریض کو یہ دُعا سو مرتبہ پانی پر دم کر کے اس پانی کو صبح، دوپہر اور شام تین مرتبہ دن میں پلائیں ساٹھ دن تک یہ عمل جاری رکھیں انشاء اللہ شفا ہو گی۔

## 260-لاعلاج مرض کا علاج:

وظیفہ: صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْكَ یَا شَفِیْعَ الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا

اَحْمَدِ مُجْتَبٰی مُحَمَّدٍ مُصْطَفٰی وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَاَحْبَابِہٖ وَذُرِّیَّاتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَھْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِیْنَ۔

فضیلت: اگر کسی شخص کو کہیں سے بھی شفا نہ ملے تو وہ روزانہ تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لے انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔

## 261۔ ایک لاکھ درود اور ایک لاکھ سلام:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النُّوْرِ الذَّاتِیِّ وَالسِّرِّ السَّارِیِّ فِیْ سَائِرِ الْاَسْمَاءِ وَالصِّفَاتِ۔

فضیلت: حضرت سیّد احمد انصاری علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ درود شریف نورانی ہے اور ایک لاکھ درود کے برابر ہے یعنی اس درود شریف کو پڑھنا ایک لاکھ درود شریف کے برابر ہے مصیبتوں کو دور کرنے کے لئے اس کو پندرہ سو کی تعداد میں پڑھا جائے۔

## 262۔ اچھے رشتوں کے لئے:

وظیفہ: یَامَوْلَانَا مُحِیُّ الدِّیْنِ عَبْدَ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ نُوْرُ اللّٰہِ۔

فضیلت: جس لڑکے یا لڑکی کے اچھے رشتے نہ آتے ہوں وہ بروز جمعرات غسل کر کے دو رکعت نماز نفل ادا کرنے کے بعد گیارہ سو مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرے انشاء اللہ اچھے رشتے آئیں گے۔

## 263۔ حاسدین اور دشمن زیادہ ہوں تو:

وظیفہ: یَاشَاہ مُحِیُّ الدِّیْنِ عَبْدَ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ وَلِیُّ اللّٰہِ۔

فضیلت: جس کے حاسدین اور دشمن بہت زیادہ ہوں تو اسے چاہیے کہ اس اِسم مبارک کو ہر نماز کے بعد 33 مرتبہ بلاناغہ پڑھے انشاءاللہ حاسدین اور دشمنوں سے حفاظت میں رہے گا۔

## 264- تہمتِ ناحق سے بدنامی کا ڈر ہو:

وظیفہ: یَاغَوْثُ مُحْیُ الدِّیْنِ عَبْدَالْقَادِرْ جِیْلَانِی قُطْبُ اللّٰہ۔

فضیلت: اگر کوئی شخص مصیبت میں ہو یا ناحق تہمت لگنے سے بدنامی کا ڈر ہو تو اُسے چاہیے کہ اس اِسم کو بعد نمازِ تہجد ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے انشاءاللہ عزت و آبرو محفوظ رہے گی۔

## 265- گھبراہٹ اور دل کا ڈوبنا:

وظیفہ: یَاسَلَامُ یَااَللّٰہُ۔

فضیلت: دل کی بے سکونی یا گھبراہٹ سے دل ڈوبا جارہا ہو تو اس اِسم کو روزانہ سو مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ بے سکونی اور گھبراہٹ دور ہو جائے گی۔

## 266- کمزور دل والا یہ پڑھے:

وظیفہ: یَاقَوِیُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِیْ وَقَلْبِیْ۔

فضیلت: ہر نماز کے بعد سیدھا ہاتھ دل پر رکھ کر گیارہ مرتبہ اس دعا کو پڑھیں اور پھر سینے پر دم کرلیں انشاءاللہ دل مضبوط ہوگا۔

## 267- ذہنی ٹینشن سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اِلٰھِی خَیْرْ کردانی بِحَقِّ شَاہِ جِیْلَانِی۔

فضیلت: چلتے پھرتے اس کو ورد رکھنے سے ذہنی ٹینشن دور ہوگی۔

## 268-دل کے آپریشن سے نجات کے لئے:

وظیفہ: دل کمزور ہو گیا ہو، دل کے وال بند ہوں دل کی رگیں بند یا کمزور دل ہو جس کی وجہ آپریشن کی ضرورت ہو تو سورۃ قریش ایک چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر مریض کو پلائیں آپریشن کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔

## 269-حج پر جانے کی طلب ہو مگر وسائل نہ ہوں:

وظیفہ: اگر کسی کو حج پر جانے کی طلب ہو اور کوئی وسیلہ جانے کا نہ ہو تو روزانہ 21 مرتبہ سورۃ فتح کی آیت نمبر 27 کا ورد کریں یہ ورد اس وقت تک جاری رکھیں جب تک اُمید کی کرن نظر نہ آجائے۔

## 270-چہرہ نورانی بنانے کے لئے:

وظیفہ: چہرے کو نورانی اور رونق افروز بنانے کے لئے سورۃ انفال کی آیت نمبر 63 روزانہ ایک مرتبہ پڑھیں انشاءاللہ چہرہ اور دل نورانی ہوگا۔

## 271-جنت کے پھل:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

فضیلت: جو شخص روزانہ اس درود شریف کو پابندی سے پڑھے تو وہ جنت کے خاص پھل اور میوے کھائے گا۔

## 272- تمام درودوں کے برابر ثواب:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذِکْرِہٖ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّۃٍ۔

فضیلت: یہ درود شریف پڑھنا سرکارِ اعظم ﷺ پر سارے درود شریف بھیجنے کے برابر ہے۔

## 273- عرشِ عظیم کے برابر ثواب:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

فضیلت: اس درود شریف کے پڑھنے والے کو آسمان و زمین بھر کر اور عرشِ عظیم کے برابر ثواب ملتا ہے۔

## 274- دس ہزار کے برابر:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلَوٰاتِکَ۔

فضیلت: اس درود شریف کے بارے میں منقول ہے کہ یہ دس ہزار مرتبہ درود شریف کے برابر ہے۔

## 275- اولاد کو عزت ملے گی:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْعَالَمِیْنَ حَبِیْبِکَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ صَلٰوۃً اَنْتَ لَھَا اَھْلٌ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ کَذٰلِکَ۔

فضیلت: جو شخص صبح و شام سات سات مرتبہ اس درود شریف کو پابندی سے

پڑھے تو اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کی اولاد کو باعزت رکھے گا۔

## 276- نعمتوں کا دروازہ:

وظیفہ: سورۃ فاتحہ تین مرتبہ، سورۃ الم نشرح تین مرتبہ اور سورۃ قدر گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھنے سے نعمتوں کے دروازے کھل جاتے ہیں۔

## 277- گھر میں امن وسکون کے لئے:

وظیفہ: سورج نکلنے سے پہلے سو مرتبہ **یَاوَدُوْدُ** پڑھ کر پانی پر دم کر کے مٹکے یا فریج میں رکھی بوتل کے پانی میں ملا دیں تاکہ سب گھر والے اس کو پیتے رہیں۔ انشاء اللہ گھر کی فضا بدل جائے گی اور گھر امن وسکون کا گہوارہ بن جائے گا۔

## 278- اچھے نمبروں سے امتحان میں کامیابی کا وظیفہ:

وظیفہ: عشاء کی نماز کے بعد تین سو مرتبہ **یَااُولِی الْاَلْبَابْ** پڑھ کر امتحان میں شاندار نمبروں سے کامیاب ہونے کی دعا کریں جب تک نتیجہ نہ آئے اس عمل کو جاری رکھیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## 279- اگر کوئی تنگ کرتا ہو تو:

وظیفہ: **لَآاِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بزبانش عصاءِ مُوسیٰ کلیم اللّٰہ، مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بحقِّ یَارَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ۝**

فضیلت: تین تین مرتبہ ہر بار اپنے اوپر دم کرلیں اور مخالفین کی زبان بندی کا خیال رکھیں نیز ہر نماز کے بعد سات مرتبہ **یَاحَفِیْظُ** پڑھ کر دشمنوں سے حفاظت

کی دعا کرنے سے بھی آدمی دشمنوں سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

## 280- رہنے کے لئے مکان نہ ہو:

وظیفہ: وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۰﴾ (الاعراف:۱۰)

فضیلت: اگر کسی کے پاس گھر نہ ہو تو اس آیت کو روزانہ ایک سو اکاون مرتبہ پڑھتا رہے انشاء اللہ اس کی برکت سے ضرور کامیابی ملے گی۔

## 281- غصہ اور ضد ختم کرنا ہو:

وظیفہ: يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ﴿۶۹﴾ (الانبیاء:۶۹)

فضیلت: جس شخص کو غصہ آتا ہو اور ضدی ہو تو اس آیت کو پڑھے انشاء اللہ غصہ کم ہوگا۔

## 282- خاندان میں نااتفاقی ہو تو:

وظیفہ: وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿۴۷﴾ (الحجر:۴۷)

فضیلت: جس گھر یا خاندان میں نااتفاقی ہو تو اس آیت کو ہر فرض نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھ کر آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک دیں جب تک کامیابی نہ ہو یہ عمل جاری رکھیں۔

## 283- ناجائز تعلق ختم کرنا ہو:

وظیفہ: قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝

(المائدہ:۱۰۰)

فضیلت: اگر کسی عورت کا خاوند کسی دوسری عورت سے ناجائز تعلق رکھتا ہو تو اُسے باز رکھنے کے لئے اس آیت کو گیارہ دن تک 141 مرتبہ پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے کھلائیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## 284- لڑکی کی پیدائش کی تمنا ہو:

وظیفہ: اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ۭ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ۝ (الرعد:۸)

فضیلت: جو یہ چاہیں کہ میرے ہاں لڑکی پیدا ہو، وہ عورت پانچ مہینے تک اس آیت کو روزانہ 33 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کریں انشاء اللہ ضرور تمنا پوری ہوگی۔

## 285- آسیب کا خلل ہو تو:

وظیفہ: وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝ (ص:۳۴)

فضیلت: جس پر آسیب کا خلل ہو اُس کے بائیں کان میں یہ آیت سات مرتبہ پڑھے انشاء اللہ آسیب دفع ہو جائے گا۔

## 286- بے ہوشی دور ہو:

وظیفہ: یَاجِبْرِیْلُ تَجَلَّلْتَ بِالْجَلَالِ وَالْجَلَالُ۔

فضیلت: اس عمل کو گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں دم شدہ پانی کے چھینٹے بے ہوش کے چہرے پر ماریں اگر ایک مرتبہ میں آرام نہ ہو تو دوبارہ اسی طرح کریں مریض ہوش میں آ جائے گا۔

## 287- آسانی سکراتِ موت:

وظیفہ: لَوْنَا سَبَتْ قَدْرَهٗ اٰیَاتُہٗ عِظَمًا اَحْیَا اِسْمُہٗ حِیْنَ یُدْعٰی دَارِسَ الرِّمَمِ۔

فضیلت: اگر کوئی قریب المرگ ہو اور تکلیف بہت زیادہ ہو اور جان نہ نکلتی ہو تو اس وظیفے کو اس کے پاس پڑھیں اس عمل سے اسے سکراتِ موت سے نجات مل جائے گی۔

## 288- غیب سے امداد کا بے مثال عمل:

وظیفہ: ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا۔ (توبہ:۲۶)

فضیلت: حضرت عبدالوہاب شعرانی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں کہ غیب سے امداد حاصل کرنے کے لئے یہ عمل نہایت سریع التاثیر ہے عمل کا طریقہ یہ ہے کہ نمازِ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس آیت مبارکہ کو ایک سو مرتبہ پڑھیں پھر سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ سے امداد طلب کرے انشاء اللہ ضرورت کے وقت غیب سے

مالی مدد ہوگی۔

## 289- دکان اور تجارت میں برکت کے لئے:

وظیفہ: وَمَنْ يَبِعْ أٰجِلًا مِّنْهُ بِعَاجِلٍ يَبِنْ لَّهُ الْغَبْنُ فِي بَيْعٍ وَّفِي سَلَمٍ۔

فضیلت: تجارت اور کاروبار میں برکت کے لئے اس شعر کو صبح فجر کے بعد ہر روز اکیس بار پڑھے۔

## 290- قحط دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: وَأَحْيَتِ السَّنَةَ الشَّهْبَاءَ دَعْوَتُهُ حَتّٰى حَكَتْ غُرَّةً فِي الْأَعْصُرِ الدُّهُمِ۔

فضیلت: قحط دور کرنے کے لئے اس شعر کو سات آدمی مل کر ایک سو گیارہ مرتبہ فجر کی نماز کے بعد روزانہ ایک ہی جگہ بیٹھ کر گیارہ روز تک عمل کریں۔

## 291- راستہ بھول گیا ہو تو:

وظیفہ: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ ذُنُوْبِيْ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ (يَهْدِيْ بِهِ اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَهُ سُبُلَ السَّلٰمِ وَيُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ إِلَى النُّوْرِ بِإِذْنِهِ وَيَهْدِيْهِمْ إِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ (المائدہ:۱۶))

فضیلت: اگر آپ کہیں سفر میں راستہ بھول جائیں تو اس دعا کو تین مرتبہ پڑھیں اللہ تعالیٰ کے فضل سے صحیح راستہ نظر آئے گا۔

## 292- چوری کا مال دریافت کرنا:

وظیفہ: رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

(الانبیاء:۸۳)

فضیلت: اگر چوری شدہ مال واپس نہ ملتا ہو اور نہ ہی کوئی نشان ملتا ہو تو اس آیتکو ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اسی جگہ قبلہ رُخ ہو کر سو جائیں اسی طرح سات روز عمل کریں خواب میں مال کا نشان اور پتہ مل جائے گا۔

## 293- عہدے میں ترقی کے لئے:

وظیفہ: یَارَبِّ فَاجْعَلْ رِجَآئِیْ غَیْرَ مُنْعَکِسٍ لَدَیْکَ وَاجْعَلْ حِسَابِیْ غَیْرَ مُنْخَرِمٍ

فضیلت: عہدہ میں ترقی کی خواہش ہو اور کوئی نہ کوئی رکاوٹ پیدا ہوتی ہے تو اس شعر کو روزانہ نمازِ فجر کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔

## 294- کسی کو مہربان کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَاشَفِیْقُ یَارَفِیْقُ نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْقٍ۔

فضیلت: کسی کو اپنے اوپر مہربان کرنے کے لئے بعد از نمازِ فجر ان کلمات کو ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں جس کے لئے بھی یہ وظیفہ کریں انشاء اللہ وہ مہربان ہوگا۔

## 295- ملازمت برقرار رہے:

وظیفہ: یَاعَزِیْزُ عَزِّزْنِیْ تُعِزَّتُ بِعِزَّتِکَ یَامُعِزُّ۔

فضیلت: اگر مالک یا افسر ملازمت سے نکالنے کی کوشش کریں تو اس دعا کو ہر

روز عشاء کی نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ پڑھیں اس عمل کو انیس روز تک کریں انشاء اللہ ملازمت برقرار رہے گی مالک اور افسر ملازمت سے نکالنے کا ارادہ بدل دے گا۔

## 296- آنکھوں کا درد دور کرنے کے لئے:

وظیفہ: هُوَالرَّحْمٰنُ الرَّحِيْم۔

فضیلت: ان اسماء کو اکیس مرتبہ پڑھ کر آنکھوں پر دَم کریں اوّل و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں چند بار یہ عمل کرنے سے درد ختم ہو جائے گا۔

## 297- بھینگے پن کا بہترین علاج:

وظیفہ: يَابَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِيَابَدِيْعُ۔

فضیلت: کوئی نیک آدمی بھینگے آدمی کو سامنے بٹھالے اور اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال لے، اور مریض کو تاکید کر دیں کہ وہ میری آنکھوں میں دیکھتا رہے پھر ان کلمات کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور آہستہ آہستہ پڑھے اسی طرح ساٹھ دن تک یہ عمل رات کو سونے سے پہلے کرے غیر جنس پر یہ عمل نہ کریں، عورت عورت پر کرے اور مرد مرد پر کرے مجرب المجرب عمل ہے۔

## 298- آنکھوں کا موتیا:

وظیفہ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَغِثْنِيْ وَاَمْدُدْنِيْ فِيْ قَضَاءِ حَاجَتِيْ يَاقَاضِيَ الْحَاجَاتِ يَاشَافِيَ الْاَمْرَاضِ۔

فضیلت: سیاہ باریک پسے سرمے پر ان کلمات کو گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر دَم کریں

اس سرمے کے استعمال سے انشاءاللہ موتیا درست ہوگا۔

## 299-باطنی ترقی کا عمل:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ فِیْ کُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۔

فضیلت: جو کوئی اس درود شریف کا ہمیشہ کثرت سے معمول رکھے تو اسے باطنی ترقی حاصل ہوگی اور اُسے انوار و اسرار اور مشاہدات سے وافر حصہ نصیب ہوگا۔

## 300-خوش نصیبوں کے لئے مبارک تحفہ درود حصولِ رحمت:

وظیفہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوةً دَآئِمَةً وَّسَلِّمْ سَلَامًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِكَ وَسَیِّدِ النَّبِیِّیْنَ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ فَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ۝

فضیلت: کم از کم اس دُرود پاک کو ہر نماز کے بعد 10 بار پڑھ لیں۔ بے حساب رحمتوں اور برکتوں کا نزول ہوگا۔ اور خاص بات یہ ہے کہ پڑھنے والے کا شمار دین کے خدمت گاروں میں ہوگا۔ انشاءاللہ

## 301-وبائی امراض سے نجات کے لئے:

وظیفہ: مَنْ یُّصْرَفْ عَنْهُ یَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمَهٗ ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِیْنُ ۝ وَاِنْ یَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ؕ وَاِنْ یَّمْسَسْكَ بِخَیْرٍ فَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ (الانعام:۱۶،۱۷)

فضیلت: اگر شہر میں طاعون ہیضہ یا وبائی بخار یا کسی اور عالمگیر وباء کی شہرت ہو تو

اِن آیات کا مکان کے دروازے پر اور مکان کی اندر کی دیوار پر لکھ کر لگانا نہایت مفید ہے انشاءاللہ اس مکان میں وباء ہرگز داخل نہ ہوگی۔

## 302- طاعون اور ہیضہ سے بچاؤ کے لئے:

وظیفہ: وَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَنِسَآءٌ مُّؤْمِنٰتٌ لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ اَنْ تَطَئُوْهُمْ فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ مَّعَرَّةٌۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۚ (الفتح:۲۵)

فضیلت: طاعون یا ہیضہ کے موقع پر اس آیتِ مبارکہ کو لکھ کر پاس رکھنا امن کا باعث ہے۔

## 303- سر، آنکھ اور سینہ کا درد:

وظیفہ: یَا مُحْیِیُ۔

فضیلت: اگر کسی کے سر، آنکھ اور سینے میں درد ہو تو یہ اسمِ پاک کو ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر درد کی جگہ پر دم کرے انشاءاللہ افاقہ ہوگا۔

## 304- پسلی، کمر اور سر کے درد سے نجات کے لئے:

وظیفہ: اگر کسی کو پسلی، سینہ، کمر اور سر میں درد ہو تو دوسرا شخص باوضو ہو کر درد کی جگہ سات مرتبہ یَا اَللّٰهُ شہادت کی انگلی سے لکھے دن میں سات مرتبہ اس عمل کو کرتا رہے انشاءاللہ درد سے نجات ملے گی۔

## 305- دردِ سر سے نجات کے لئے:

وظیفہ: مریض کے سر کو داہنے (سیدھے) ہاتھ سے پکڑ کر یَا مُجِیْبُ پہلی مرتبہ

تین مرتبہ پڑھے، دوسری مرتبہ پانچ مرتبہ پڑھے، تیسری مرتبہ سات مرتبہ، چوتھی مرتبہ نو مرتبہ اور پانچویں مرتبہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دَم کرے انشاء اللہ درد سر سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## 306- آدھے سر کے درد سے نجات کے لئے:

وظیفہ: سورج نکلنے سے پہلے مریض کے ماتھے پر سات مرتبہ شہادت کی اُنگلی سے یَاجَبَّارُ لکھیں پھر تین دفعہ ماتھا پکڑ کر یَاجَبَّارُ یَاسَلَامُ سات سات مرتبہ پڑھ کر دَم کریں انشاء اللہ درد سے نجات ملے گی۔

## 307- معدہ کے درد سے نجات کے لئے:

وظیفہ: سورہ تکویر کی ابتدائی اُٹھارہ آیات سات مرتبہ پڑھ کر آبِ زم زم پر دَم کرنا (اگر آبِ زم زم نہ ملے تو سادہ پانی پر دَم کریں) اور پھر پانی کو پی لیں درد میں افاقہ ہوگا۔

## 308- قولنج کا درد:

وظیفہ: یَامُقِیْتُ۔

فضیلت: اس اسم پاک کو ایک سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائیں انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

## 309- گردہ اور مرگی کے مریض کے لئے مفید:

وظیفہ: سورۂ بلد کو روزانہ کسی بھی وقت گیارہ مرتبہ پڑھنا دردِ گردہ اور مرگی والے کے لئے مفید ہے۔

## 310- آنکھ میں پانی اُتر آنا:

وظیفہ: اگر آنکھوں میں پانی اُترنا شروع ہوا ہو تو یَا بَصِیْرُ گیارہ سو مرتبہ مریض پڑھے اوّل و آخر تین تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔

درود شریف: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ السَّاجِدِیْنَ سَیِّدِ الرّٰکِعِیْنَ سَیِّدِ الْکَامِلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اللہ تعالیٰ کے فضل سے چند دنوں میں آنکھوں میں پانی اُترنا بند ہو کر شفاء حاصل ہو گی ایسے شخص پر لازم ہے کہ ہمیشہ اس عمل کو کیا کرے۔

## 311- آشوبِ چشم کا علاج:

وظیفہ: ٹھیک دوپہر کے وقت جس کو زوال کا وقت کہتے ہیں باوضو بیٹھ کر یا رَحْمٰنُ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کرے اور اس پانی میں سلائی تر کر کے سات سات سلائیاں دُکھتی آنکھوں میں تین دن لگائے انشاء اللہ افاقہ ہوگا اور پھر ایک سال تک آنکھیں دُکھنے نہیں آئیں گی۔

## 312- آنکھوں کی سُرخی دفع کرنے کے لئے:

وظیفہ: یَا عَلِیُّ سات سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کرے اور جس شخص کی آنکھوں میں سُرخی نہ جاتی ہو تو اس دَم کئے ہوئے پانی کو سلائی سے آنکھوں میں لگائے انشاء اللہ تین روز میں سُرخی جاتی رہے گی۔

## 313- آنکھوں کی جملہ بیماریوں سے نجات کے لئے:

وظیفہ: وَالْعَصْرِ ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ ۙ اِلَّا الَّذِیْنَ

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۝٣

(العصر:۱تا۳)

فضیلت: سورۂ عصر کو تین مرتبہ پڑھ کر سرمہ کی سلائی دَم کر کے سرمہ لگانا آنکھوں کی بیماریوں کو دفعہ کرتا ہے یہ عمل گیارہ دن متواتر کریں۔

## 314- آنکھوں کا پھڑکنا:

وظیفہ: فَلَآ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ ۝١٦ وَالَّيْلِ وَمَا وَسَقَ ۝١٧ وَالْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ ۝١٨ لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ ۝١٩ فَمَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝٢٠

(الانشقاق:۱۶تا۲۰)

فضیلت: جس کی آنکھ پھڑکتی ہو اس کے لئے اِن مبارک آیات کا سات مرتبہ پڑھ کر مریض کے منہ پر دَم کرنا اور سات مرتبہ دوبارہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے پلانا انشاء اللہ مرض کو ختم کر دے گا۔

## 315- نظرِ بد سے حفاظت:

وظیفہ: یَا بَرُّ

فضیلت: اس اسمِ پاک کو سات مرتبہ پڑھ کر بچے پر دَم کرنے سے بچہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔

## 316- مکان یا اسباب پر نظرِ بد کا اندیشہ ہو تو:

وظیفہ: خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ؕ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۡ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝٧ (البقرہ:۷)

فضیلت: اگر مکان یا اسباب وغیرہ پر حاسد کی نظر لگ جانے کا اندیشہ ہو تو سات مرتبہ اس آیت مبارکہ کا پڑھنا اور مکان پر دَم کرنا نہایت مجرب ہے در حقیقت یہ آیتِ مبارکہ نظرِ بد سے محفوظ رکھنے کا ایک قلعہ ہے۔

## 317- کُند ذہن بچہ ذہین کیسے بنے:

وظیفہ: کُند ذہن بچے کو ضرورت کے مطابق سات دن، گیارہ دن یا اکیس دن صُبح نہار مُنہ تازہ روٹی پکا کر اس پر سات مرتبہ شہادت کی انگلی سے **یَا اَللّٰہُ** لکھ کر کھلانے سے بچے کا ذہن کُھل جائے گا۔

## 318- بچہ صاحبِ علم کیسے بنے:

وظیفہ: **یَا عَلِیْمُ**

فضیلت: اس اسمِ پاک کو اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے چالیس روز تک نہار منہ پلانے سے بچہ صاحب علم ہوگا اور اس کا ذہن و حافظہ روشن ہو جائے گا۔

## 319- سانس چڑھ جاتا ہو تو:

وظیفہ: **رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ۙ وَیَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ ۙ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ ۙ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ** (طٰہٰ: ۲۵ تا ۲۸)

فضیلت: جس شخص کا سینہ بولتے چلنے میں کمزور ہو سانس چڑھتا ہو یا اس کے مزاج میں رعب غالب رہتا ہو یا مجمع کثیر میں گھبراتا ہو تو وہ ہر روز صبح کی نماز کے بعد اکیس مرتبہ سورہ طٰہٰ کی اِن آیات کو پڑھے انشاء اللہ یہ سب باتیں جاتی رہیں گی۔

## 320۔ نیند کی کمی کا علاج:

وظیفہ: وَهُوَ الَّذِىْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِبَاسًا وَّالنَّوْمَ سُبَاتًا وَّجَعَلَ النَّهَارَ نُشُوْرًا ﴿الفرقان:۴۷﴾

فضیلت: جس مریض کو رات کو نیند نہ آتی ہو وہ مریض خود یا دوسرا شخص پانچ سو مرتبہ سورۂ فرقان کی اِن آیات کو پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائے اور سات دن برابر اس عمل کو کرے انشاء اللہ یہ تکلیف دور ہو جائے گی۔

## 321۔ بچہ کی عمر بڑھ رہی ہو مگر بولتا نہ ہو تو:

وظیفہ: سورۂ جمعہ کی ابتدائی چار آیات۔

فضیلت: جو بچہ تین یا چار برس کا ہو گیا مگر بولتا نہ ہو تو اُسے اکیس روز تک روزانہ گیارہ مرتبہ اِن آیات کو پڑھ کر پانی پر دَم کر کے پلائیں انشاء اللہ ضرور بولے گا۔

## 322۔ خونی بواسیر سے نجات:

وظیفہ: یَا عَلِیُّ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائیں سات دن تک یہ عمل کریں انشاء اللہ سات روز میں خون بند ہو جائے گا اور بواسیر بھی جاتی رہے گی۔

## 323۔ رُکی ہوئی شادی کا عمل:

وظیفہ: جن لڑکوں یا لڑکیوں کی شادیاں رُک جاتی ہیں اور والدین کو سخت پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہو تو بعد نمازِ فجر اور عشاء سورۂ مزمل سات سات مرتبہ پڑھیں اور عمل ختم ہونے پر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر خصوصی دُعا کریں انشاء

اللہ کامیابی نصیب ہوگی۔

## 324-اگر منگنی کے بعد شادی میں رکاوٹ ہو تو:

وظیفہ: یَالَطِیْفُ یَاحَلِیْمُ ○

فضیلت: اگر کسی کی منگنی ہو چکی ہو اور اب شادی میں رکاوٹیں پیش آرہی ہوں یا پھر لڑکے یا لڑکی والے منگنی توڑنے پر آمادہ ہوں تو بعد نمازِ عشاء پانچ سو مرتبہ اِن اسماءِ باری تعالیٰ کو پڑھے اوّل و آخر اکتالیس اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھیں انشاءاللہ تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

## 325-اگر منگنی ٹوٹنے کا خطرہ ہو:

وظیفہ: جن لڑکوں یا لڑکیوں کی منگنی ہو چکی ہو اور خاندانی مسائل یا دیگر وجوہات کی بناء پر اگر منگنی ٹوٹنے کا خطرہ ہو تو اُنہیں چاہیے کہ بعد نمازِ عصر تین مرتبہ سورۂ یٰسین کی تلاوت کریں اور اس کے بعد تین سو مرتبہ یَااَللّٰہُ یَافَتَّاحُ پڑھیں اگر لڑکا یا لڑکی خود نہ پڑھ سکیں تو والدین یہ عمل کریں۔

## 326-طلاق یافتہ کی دوبارہ شادی کا عمل:

وظیفہ: اگر خدانخواستہ لڑکی کو طلاق ہو چکی ہو اور والدین کی کوشش ہو کہ کسی طرح دوبارہ اس کا گھر بس جائے تو اُنہیں چاہیے کہ نمازِ فجر کے بعد دو مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھیں اور گیارہ سو مرتبہ یَامُعِیْدُ پڑھیں اکتالیس دن تک یہ عمل کریں۔

## 327-لُو لگنا:

وظیفہ: اِنَّ الْاَبْرَارَ یَشْرَبُوْنَ مِنْ کَاْسٍ کَانَ مِزَاجُهَا

كَافُوْرًا ۝ عَيْنًا يَّشْرَبُ بِهَا عِبَادُ اللّٰهِ يُفَجِّرُوْنَهَا تَفْجِيْرًا ۝

(الدھر:۶،۵)

فضیلت: اگر کسی شخص کو لُو لگ جائے یا پیاس ہو جائے تو عرقِ گلاب پر ایک سو تین مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو جلد پلانے سے انشاءاللہ بہت جلد پیاس جاتی رہے گی نیز زہریلی ہوا کا اثر ختم ہو جائے گا۔

## 328- پیاس نہ بجھتی ہو یا بار بار لگتی ہو تو:

وظیفہ: سورۂ واقعہ

فضیلت: جس شخص کو پیاس کا مرض ہو گیا ہو تو اُسے اس مبارک سورہ کو تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے سات دن تک پلانا مرض میں افاقہ پیدا کرتا ہے۔

## 329- شہادت کا مرتبہ:

وظیفہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

(الانبیاء:۸۷)

فضیلت: امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت سعید بن مالک رضی اللہ عنہ کے حوالے سے نقل کرتے ہیں کہ سرکارِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مسلمان بیماری کی حالت میں ان دعائیہ کلمات (جو اُوپر مذکور ہیں) کو چالیس مرتبہ پڑھ لے پھر اُسی مرض میں انتقال کر جائے تو اُسے ایک شہید کا اجر دیا جائے گا اور اگر اچھا ہو گیا تو اسکے سارے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

## 330- مریض کو پڑھنے کے لئے مفید دُعا:

وظیفہ: اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ۔

فضیلت: مریض پہلے سات مرتبہ تسمیہ پڑھے پھر ایک بار یہ دُعا پڑھ کر اپنے جسم پر دَم کرے انشاءاللہ مرض جاتا رہے گا۔

## 331-ایک ہزار سال کے عمل کے برابر:

حدیث شریف: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سرکارِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کسی نے کسی مریض کی عیادت کی اور جا کر اس کے پاس تھوڑی دیر بیٹھا تو اللہ تعالیٰ اس کو ایک ہزار سال کے ایسے عمل کا اجر و ثواب عطا فرماتا ہے جس میں پلک مارنے کے برابر بھی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کا شائبہ نہیں پایا جاتا۔

(رواہ ابن ابی الدنیا فی کتاب المرض والکفارات)

## 332-حاملہ عورت صدمات سے کمزور ہوگئی ہو تو:

وظیفہ: یَاقَوِیُّ

فضیلت: اس اسمِ مبارک کی خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی حاملہ عورت حمل کے صدمات سے کمزور ہوگئی ہو اور حمل کی برداشت نہ ہو تو ایک سو اکیس مرتبہ وہ حاملہ روزانہ پڑھے انشاءاللہ ایامِ حمل نہایت آسانی سے گزریں گے اور طاقت و صحت قائم رہے گی۔

## 333-اگر حمل ساقط ہو جاتا ہو:

وظیفہ: یَامُبْدِیُٔ

فضیلت: اس اسمِ مبارک کی خاصیت یہ ہے کہ اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو تو نوے مرتبہ اس اِسمِ مبارک کو پڑھ کر کلمہ کی انگلی دائرہ کھینچنے کی طرح سے حاملہ

کے پیٹ کے گرد پھیرے اور سات دن تک یہ عمل برابر کرتا رہے انشاء اللہ حمل کچا اور بے موقع ساقط نہ ہوگا۔

## 334- بانجھ عورت کے لئے عمل:

وظیفہ: وَالذّٰرِيٰتِ ذَرْوًا ۙ﴿۱﴾ فَالْحٰمِلٰتِ وِقْرًا ۙ﴿۲﴾ فَالْجٰرِيٰتِ يُسْرًا ۙ﴿۳﴾ فَالْمُقَسِّمٰتِ اَمْرًا ۙ﴿۴﴾ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَصَادِقٌ ۙ﴿۵﴾ وَّاِنَّ الدِّيْنَ لَوَاقِعٌ ؕ﴿۶﴾ (الذاریات:۱تا۶)

فضیلت: حمل قرار پانے اور بانجھ پن دور کرنے کے لئے تین کھجوروں پر سورۃ ذاریات کی ان آیات کو پڑھ کر کھجوریں عورت کو کھلانا نہایت مفید ہے ہر ایک کھجور پر ایک سو مرتبہ آیت کو پڑھ کر دم کیا جائے یہ عمل سات روز تک برابر کیا جائے۔

## 335- دودھ کا کم ہونا:

وظیفہ: یَامَتِیْنُ

فضیلت: اگر کسی عورت کے دودھ کم ہو گیا ہو تو نو مرتبہ اس اسم مبارک کو زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے گیارہ دن تک یہ عمل کیا جائے انشاء اللہ دودھ زیادہ آئے گا۔

## 336- بچہ کا دودھ چھڑانے کے لئے:

وظیفہ: یَامَتِیْنُ

فضیلت: اگر بچہ دودھ چھڑانے کے صدمہ سے روتا ہو اور صبر نہ کرتا ہو تو سات مرتبہ اس نام کو زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر بچہ کو پلا دیں انشاء اللہ بچہ کو صبر

آجائے گا۔

## 337۔ اگر بچہ سوکھتا جائے:

وظیفہ: یَاقَهَّارُ

فضیلت: آدھا سیر سوسوں کا تیل لے کر سامنے رکھا جائے اور باوضو اور بقبلہ ہوکر ایک ہزار مرتبہ یہ اسمِ مبارک پڑھ کر تیل پر دَم کیا جائے وہ تیل صبح وشام اکیس دن اس بچے کے جسم پر مالش کیا جائے کہ جو بچہ شیر خوار نہایت دُبلا ہو جیسے اکثر بچوں کو سوکھا لگ جاتا ہے انشاء اللہ بچہ جلد تندرست ہوکر توانا ہوگا۔

## 338۔ گندے امراض:

وظیفہ: یَامَالِكُ یَاقُدُّوسُ

فضیلت: ہر روز صبح کی نماز اور مغرب کی نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ اِن اسمائے مبارکہکو پڑھ لینے سے انشاء اللہ گندے امراض مثلاً بواسیر، نواسیر، ناسور، شرم گاہ یا پردہ کی جگہ کوئی بیماری یا زخم نہ ہوگا۔

## 339۔ فجر میں اگر آنکھ نہ کھلتی ہو تو:

وظیفہ: رات کو سونے سے پہلے سورۂ بقرہ کی آخری پانچ آیات پڑھ کر سو جائیں آپ کو روحانیت بھی نصیب ہوگی اور نماز فجر کے لئے با آسانی آنکھ بھی کھل جائے گی۔

## 340۔ اگر لڑکی کی شادی کے لئے جہیز کا انتظام نہ ہو:

بسا اوقات لڑکی کے لئے اچھا اور شریف رشتہ میسر آتا ہے مگر رسم ورواج کی

بناء پر جہیز کا کوئی انتظام نہیں ہو پاتا کہ جس کی وجہ سے رشتہ ٹوٹنے کا خطرہ لاحق ہوتا ہے ایسے میں والدین کس قدر پریشانی کا سامنا کرتے ہیں اس کا اندازہ کرنا کوئی مشکل نہیں ہے۔ ایسی حالت میں والدین کو چاہیے کہ صبر وتحمل اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرتے ہوئے درج ذیل وظیفہ پر عمل کریں، انشاء اللہ عمل کی مدت پوری ہونے سے قبل ہی انتظام ہو جائے گا۔

وظیفہ: دُرودِ ابراہیمی.......... گیارہ مرتبہ

سورۂ مزمل.......... گیارہ مرتبہ

**یَا مُغْنِیُ**.......... گیارہ سو گیارہ مرتبہ

دُرودِ ابراہیمی.......... گیارہ مرتبہ

بعد نمازِ عشاء شروع کرے اور آخر تک کسی سے بات نہ کرے بہتر ہے کہ خلوت اختیار کرے اور اس عمل کا کسی سے تذکرہ نہ کرے۔

مدت عمل: اکتالیس یوم ہے۔

## 341۔ اگر شادی میں جنات رکاوٹ ڈالیں تو:

اکثر دیکھا گیا ہے کہ نوجوان لڑکیوں پر جنات کا اثر ہو جاتا ہے کہ جس کی وجہ سے لڑکی کی کسی اچھی جگہ بات چیت ہوتے ہوتے بگڑ جاتی ہے اور وہ شریر جن حصولِ رشتۂ صالحہ میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ اس مشکل سے خلاصی کے لئے درج ذیل وظیفہ پر عمل نہایت مناسب ہے۔

وظیفہ: بعد نمازِ عشاء لڑکی کے والدین میں سے کوئی سورۃ حشر کی آخری تین آیات **ھواللہ الذی** سے ---- **العزیز الحکیم** o تک 100 بار پانی

پر دَم کر کے وہ پانی سارا دن استعمال کرائیں اور مسلسل اکیس دن عمل کریں۔

## 342- شادی کے جملہ اُمور بحسن وخوبی انجام پذیر ہوں:

بچیوں کی شادی کے سلسلے میں اُس وقت تک والدین کو پریشانی رہتی ہے جب تک بچیاں اپنے گھر نہ چلی جائیں۔ عموماً دیکھا گیا ہے کہ حاسدین ان دنوں خصوصی طور پر برائی پر آمادہ رہتے ہیں۔

وظیفہ: لہٰذا ان تمام معاملات میں سورۂ قریش کو بعد نمازِ عصر اور عشاء اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھنا نہایت مفید ہے۔ یہ عمل شادی کی تیاری سے لے کر نکاح تک جاری رکھیں۔

## 343- ہر قسم کی بندش کا علاج:

اکثر بچیوں اور بچوں کے رشتے صرف اسی وجہ سے طے نہیں ہو پاتے کہ وہ دشمنوں اور حاسدوں کی جانب سے سخت قسم کی بندش کا شکار ہوتے ہیں۔ ہر قسم کی بندش اور رکاوٹ دور کرنے کے لئے یہ عمل لاجواب اور تیر بہدف ہے۔

وظیفہ: بعد نمازِ فجر ایک مرتبہ سورۂ مزمل شریف، چاروں قُل تین (3) مرتبہ اور آیت الکرسی شریف گیارہ (۱۱) بار پڑھ کر پانی پر دَم کر کے لڑکی اور لڑکے کو پلائیں اور اُسی پانی سے ہاتھ منہ دُھلائیں اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس عمل کو گیارہ روز مسلسل کریں۔

## 344- استخارہ نکاح:

منگنی کرنے سے پہلے استخارہ نکاح کر لینا بہتر ہوتا ہے کہ بعد میں پریشانی

سے نجات رہتی ہے۔

وظیفہ: جس لڑکی اور لڑکے کا استخارہ کرنا مقصود ہو اُن کا تصور جما کر بعد نماز عشاء ایک سو گیارہ (111) مرتبہ یَا عَلِیْمُ اور ایک سو ایک (101) بار سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ (البقرۃ نمبر 32) پھر ایک سو گیارہ بار یَا عَلِیْمُ پڑھ کر تصور میں دونوں کو رکھتے ہوئے سو جائے انشاء اللہ خواب میں اس رشتہ کے بارے میں آگاہی حاصل ہو جائے گی۔

## 345- جنات کے اثر کا علاج:

وظیفہ: سورۃ فاتحہ، آیت الکرسی، سورۃ بقرہ کی آخری دو آیات، سورۃ اخلاص، سورۃ فلق اور سورۃ ناس کا آسیب زدہ شخص پر تین مرتبہ پڑھ کر دَم کرنا مفید ہے۔

## 346- کسی پر جنات کا سایہ ہو تو:

وظیفہ: تین مرتبہ درود شریف، سورۃ فاتحہ، آیۃ الکرسی، سورۃ یٰسین کا پہلا رکوع، سورۃ اخلاص، سورۃ فلق، سورۃ ناس اور تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اگر مرد ہو تو اللہ تعالیٰ کو سرکارِ اعظم ﷺ کا واسطہ دے کر دعا کریں، اگر عورت ہے تو سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا وسیلہ پیش کرے اگر جوان لڑکی ہے تو حضرت بی بی سکینہ رضی اللہ عنہا کا واسطہ دے اور اگر جوان لڑکا ہے تو امام علی اصغر رضی اللہ عنہ کا واسطہ دے کر دعا کریں اور پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائیں۔

## 347- نیند رات کو نہ آتی ہو تو:

وظیفہ: تین مرتبہ اوّل و آخر آیۃ الکرسی اور درود شریف پڑھیں اور درمیان میں

تین مرتبہ یہ دعا پڑھ کر پانی پر دَم کر کے پلائیں یہ عمل اکیس دن کریں:

یَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ یَا مُجِیْبُ الدَّعْوَاتُ الْمُضْطَرِیْنَ یَا اِلٰهَ الْعَالَمِیْنَ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ o

## 348- دماغ کی کمزوری کا علاج:

وظیفہ: فَفَهَّمْنٰهَا سُلَیْمٰنَ ۚ وَكُلًّا اٰتَیْنَا حُكْمًا وَّعِلْمًا ۘ وَّسَخَّرْنَا مَعَ دَاوٗدَ الْجِبَالَ یُسَبِّحْنَ وَالطَّیْرَ ۚ وَكُنَّا فٰعِلِیْنَ ۝

(الانبیاء:۷۹)

فضیلت: دماغ کی کمزوری کے واسطے اس آیت کا روزانہ بعد نمازِ فجر دس مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔

## 349- سر میں پانی بھر جانے کا علاج:

وظیفہ: باوضو ہو کر مریض کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے تین مرتبہ سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص پڑھ کر دَم کریں جب تک آرام نہ آئے یہ عمل جاری رکھیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت جلد مرض جاتا رہے گا۔

## 350- آنکھ پر زخم ہونے کا علاج:

وظیفہ: کسی بھی وجہ سے آنکھ پر زخم ہو گیا اور آنکھ میں خون بھر آیا ہو تو ایسی صورت میں قرآن مجید کی سورۃ الھمزہ باوضو حالت میں انتہائی یکسوئی اور توجہ سے پڑھ کر آنکھ پر دَم کرنے سے انشاء اللہ سات دن کے اندر اندر زخم ٹھیک ہو جائے گا

اور آنکھ صاف ہو جائے گی یہ عمل ہر فرض نماز کے بعد کریں۔

## 351- ناخونہ کا علاج:

وظیفہ: تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر آنکھوں پر دم کیا جائے انشاء اللہ ناخونہ ختم ہو جائے گا۔

## 352- آنکھوں کے جالے کا علاج:

وظیفہ: سورۃ تکویر پڑھ کر آنکھ پر دم کرنے سے جالا دفع ہوگا۔

## 353- پھولا کا علاج:

وظیفہ: اگر کسی کو پھولا کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو دوسرا شخص باوضو ہو کر نمازِ فجر اور نمازِ عشاء کے بعد ہر روز سورۃ اخلاص پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کرے انشاء اللہ بیماری ختم ہو جائے گی۔

## 354- نزلہ کی وجہ سے بکثرت چھینکیں آتی ہوں:

وظیفہ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ عَلٰی عَبْدِهِ الْكِتٰبَ وَلَمْ يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ﴿۱﴾ (الکہف:۱)

فضیلت: اگر کسی کو نزلہ کی وجہ سے چھینکیں بکثرت آتی ہوں تو گیارہ مرتبہ اس آیت کو کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر مریض کو کھلایا جائے۔

## 355- پائیوریا کا علاج:

اس مرض میں مسوڑھوں میں ورم ہو جاتا ہے مسوڑھوں سے بدبودار پیپ

نکلتا ہے جس کی وجہ سے منہ سے بدبو آتی ہے اس مرض کے شدید حملے کی صورت میں سانس بھی بدبودار ہو جاتا ہے۔

وظیفہ: وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۗ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۳﴾

(الانعام:۱۳)

فضیلت: اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دَم کریں انشاء اللہ پائیوریا کا عارضہ جاتا رہے گا منہ کی بدبو بھی ختم ہو جائے گی۔

## 356- ہونٹ اور جلد کے پھٹ جانے کا علاج:

وظیفہ: سورۂ والضحیٰ ابتداء سے فھدیٰ تک اور سورۂ زلزال ابتداء سے اَشْتَاتًا تک تین تین مرتبہ پڑھے اور پڑھنے والا پڑھتے وقت اپنا ہاتھ پھٹے ہوئی جگہ پر رکھے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا اور تندرستی حاصل ہوگی۔

## 357- کھانسی کا علاج:

وظیفہ: وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ ﴿۲۰﴾

(ص:۲۰)

فضیلت: اگر کسی کو کھانسی ہو جائے تو یہ آیت اکیس مرتبہ سادہ نمک پر دَم کر کے چٹایا جائے۔

## 358- پھیپھڑے کے درد کا علاج:

وظیفہ: اگر کسی کے پھیپھڑوں میں درد ہو یا پانی بھر گیا ہو تو اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن کی ابتداء اَلرَّحْمٰنُ سے لے کر انیسویں آیت مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ تک پڑھ کر پانی پر دَم کر کے

اکتالیس دن تک مسلسل مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## 359-بیوی سے جماع پر قادر نہ ہو تو:

وظیفہ: یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِیْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِیْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَیْكُمْ رَقِیْبًا ۝

فضیلت: جو شخص جماع پر قادر نہ ہو اسے بعد نمازِ فجر یہ آیت مرغی کے انڈے پر دم کر کے اکتالیس روز تک مسلسل کھلایا جائے انشاء اللہ وہ جماع پر قادر ہو جائے گا مجرب ہے۔

# حکمت بھری اور مفید باتیں

میرے دل کی عرصہ دراز سے یہ تمنا تھی کہ کچھ حکمت بھری اور مفید باتیں تحریر کی جائیں جن سے عوام الناس فائدہ اٹھائیں۔ چنانچہ میں نے مکہ معظمہ کی مہکتی مہکتی دل افروز فضاؤں میں یہ چند باتیں تحریر کرنے کا شرف حاصل کیا اب آپ کی خدمت میں مکہ معظمہ کا ایمان افروز تحفہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں آپ اسے پڑھیں، دوسروں تک پہنچائیں اور عمل کرنے کی سعادت حاصل کریں۔

1- سرکار اعظم ﷺ نے فرمایا کہ کلونجی میں سوائے موت کے ہر بیماری سے شفا موجود ہے۔

2- سورہ فاتحہ پڑھ کر پیٹ پر دَم کرنے سے پیٹ کا درد ختم ہو جاتا ہے۔

3- جب کسی کو چھینک آئے اور اس کے الحمدللہ کہنے سے قبل آپ الحمدللہ کہہ دیں تو آپ داڑوں اور جبڑوں کی بیماری سے بچ جائیں گے۔

4- دھوپ کے گرم پانی سے نہانا برص کی بیماری پیدا کرتا ہے۔

5- نام محمد ﷺ پر انگوٹھے چومنے سے آنکھوں کی روشنی تیز ہوتی ہے۔

6- کھانا کھانے کی ابتداء میں نمکین یا اختتام میں نمکین چیز کے استعمال سے ستر بیماریاں دور ہوتی ہیں۔

7- بدھ کے دن ناخن کاٹنا برص کی بیماری پیدا کرتا ہے۔
8- اپنی بیوی کے ساتھ ہمبستری کرنے کے بعد پیشاب کر لینا چاہیے ورنہ لاعلاج بیماری میں مبتلا ہوگا۔
9- عجوہ کھجور اور برنی کھجور بیماریوں کے لئے شفا ہیں۔
10- عجوہ کھجور کے سات دانے صبح کھانے سے جادو آسیب سے حفاظت ہوگی۔
11- اپنا سیدھا ہاتھ اپنے سیدھے رخسار کے نیچے رکھ کر سونے سے بندہ ہارڈ اٹیک کی بیماری سے محفوظ رہتا ہے۔
12- آب زم زم شریف کو جس بیماری کی شفا کی نیت سے پیا جائے پینے والے کو اس بیماری سے شفا نصیب ہوتی ہے۔
13- نامحرم عورتوں کو دیکھنا بھولنے کی بیماری کا باعث بنتا ہے۔
14- اپنا چہرہ اپنے لباس سے پونچھنا بھی بھولنے کی بیماری کا باعث بنتا ہے۔
15- اپنی آستین سے اپنی ناک صاف کرنا ناک کی ہڈی کو بڑھاتا ہے۔
16- کھڑے کھڑے پانی پینے سے جوڑوں میں درد پیدا ہوتا ہے۔
17- دوپہر کے بعد نہانا جوڑوں میں درد پیدا کرتا ہے۔
18- دسترخوان پر گری روٹی کے ٹکڑے اٹھا کر کھانے والا کبھی مفلس نہیں ہوگا۔
19- روٹی کی تعظیم و قدر نہ کرنا مفلسی اور تنگ دستی کا باعث ہے۔
20- جس گھر میں سرکہ ہو اس گھر میں کبھی مفلسی داخل نہ ہوگی۔
21- اگر کوئی لمبی عمر کا طالب ہے تو وہ اپنے رشتے داروں کے ساتھ نیک سلوک کرے۔
22- اگر کسی چیز کے چوری ہونے کا اندیشہ ہو تو اس چیز پر آیۃ الکرسی پڑھ کر دم

کرلیا جائے انشاءاللہ چوری سے حفاظت میں رہے گی۔

-23 اگر کسی کا بخار نہ اترتا ہو تو کسی دوسرے شخص کی شہادت کی انگلی سے اپنی پیٹھ پر کلمات اذان لکھوائے انشاءاللہ بخار اتر جائے گا۔

-24 پندرہ شعبان کے دن بیری کے پتوں سے غسل کرنے والا پورا سال جادو کے اثر سے محفوظ رہے گا۔

-25 پیٹ کے امراض سے حفاظت کا واحد راستہ یہ ہے کہ جب تک بھوک نہ لگے نہ کھائے اور پیٹ بھرنے سے قبل کچھ نوالے چھوڑ دے یعنی پیٹ بھر کھانا نہ کھائے۔

-26 جو شخص دورانِ اذان باتیں کرتا ہے خدشہ ہے کہ مرتے وقت اس کا ایمان سلب کرلیا جائے۔

-27 جو شخص افیون کا عادی ہوگا اس کو مرتے وقت کلمہ نصیب نہ ہوگا۔

-28 جو شخص مسواک کا عادی ہوگا اس کو مرتے وقت کلمہ نصیب ہوگا۔

-29 دعا کے وقت اپنے ہاتھوں کی ہتھیلیوں کی طرف نگاہیں ہٹا کر ادھر ادھر دیکھنا آنکھوں کی روشنی کو کمزور کردیتا ہے۔

-30 بیت الخلاء میں بلا وجہ دیر تک بیٹھنا بواسیر کی بیماری کو جنم دیتا ہے۔

-31 غسل خانے میں پیشاب کرنا وسوسوں کی بیماری پیدا کرتا ہے۔

-32 اپنے ایمان کے خاتمے کی فکر نہ کرنے والے شخص کے لئے خدشہ ہے کہ مرتے وقت اس کا ایمان سلب کرلیا جائے۔

-33 درود شریف کی کثرت ہر بیماری کا علاج، ہر پریشانی کا حل، جان کنی کے وقت آسانی اور ایمان پر خاتمے کی ضمانت ہے۔

34- رات کو سفر کیا کرو کیونکہ رات کو زمین لپیٹ دی جاتی ہے۔

35- کثرت سے قبرستان جانا موت کی یاد پیدا کرتا ہے اور موت کی یاد سے دل کا زنگ دور ہوتا ہے۔

36- رات کا کھانا نہ کھانا جلد بڑھاپے کو لاتا ہے۔

37- دوپہر کو کچھ دیر قیلولہ کرنا رات کی عبادت میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔

37- غصہ حماقت سے شروع ہو کر ندامت پر ختم ہوتا ہے۔

38- سرکارِ اعظم ﷺ نے فرمایا کہ جس کاتب نے میرا نام لکھا اور اس کے ساتھ درود شریف لکھا تو وہ جب تک لکھا رہے گا لکھنے والے کو ثواب ملتا رہے گا۔ (اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ معمول تھا کہ وہ صبح کے وقت ایک کاپی میں (ا) کثرت سے لکھا کرتے تھے تا کہ جب تک لکھا رہے ثواب ملتا رہے)

40- فجر کی نماز کے بعد ختم قادریہ پڑھنا حافظے کو تیز کرتا ہے اور بھولنے کی بیماری کو ختم کرتا ہے۔

41- جسے یہ پسند ہو کہ اس کی ہر دعا قبول کی جائے تو وہ تہجد کی نماز کی پابندی کرے۔

42- کم کھانا، کم سونا اور کم بولنا صحت کے لئے نہایت مفید ہے۔

43- مسجد میں ہنسنا قبر میں اندھیرا لاتا ہے۔

44- مسجد میں دنیاوی باتیں کرنے والے کے ساٹھ برس کی اعمال برباد کر دیئے جاتے ہیں۔

45- کھانے یا چائے کو پھونک مار کر ٹھنڈا نہ کیا جائے کیونکہ انسان کے پھونک میں جراثیم ہوتے ہیں جو پھونک مارنے کی وجہ سے کھانے یا چائے میں

داخل ہوجاتے ہیں جو کہ مضر صحت ہے۔(اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کا
ذکر کر کے دم کرنا منع نہیں ہے)۔

-46 روٹی یا چاول کے اوپر سالن کا کٹورا رکھنا روٹی یا چاول کی بے ادبی ہے۔

-47 جو ہنستے ہوئے گناہ کرتا ہے وہ روتا ہوا جہنم میں جائے گا۔

-48 ناخن کا بڑھانا بے برکتی اور نحوست کا باعث بنتا ہے۔

-49 جب تجھے کسی شخص سے حسد ہو تو اس شخص کے پیٹھ پیچھے تو اس کی تعریف
کرنا شروع کردے انشاء اللہ تیرے دل سے حسد ختم ہوجائے گا۔

-50 اپنے دانتوں سے ناخن کاٹنا ایک ہاتھ سے روٹی توڑنا اور دونوں ہاتھوں کی
انگلیاں ایک دوسرے میں ڈالنا مغروروں کی علامت ہے۔

-51 گائے کے گوشت میں بیماری اور اس کے دودھ میں شفا ہے۔

-52 والدین کی رضامندی میں اللہ تعالیٰ کی رضامندی اور والدین کی ناراضگی
میں اللہ تعالیٰ کی ناراضگی ہے۔

-53 زیادہ ہنسنا انسان کے وقار کو ختم کرتا ہے۔

-54 قہقہہ لگا کر ہنسنا دل کو مردہ کردیتا ہے۔

-55 لمحہ بھر کی شہوت پرستی طویل غم کی علامت ہے۔

-56 روزانہ پانچ سو مرتبہ درود شریف پڑھنے والا کبھی تنگ دست نہیں ہوگا۔اللہ
تعالیٰ ہم سب کو ان باتوں پر عمل کرنے اور دوسروں تک پہنچانے کی
سعادت نصیب فرمائے۔آمین!!



# اسبابِ فقر و تنگ دستی

(ماخوذ از: معمولاتِ مشائخ، مطبوعہ دہلی و دولت بے زوال وغیرہ)

کتب متداولہ میں جو اسباب کہ انسان کو مفلس کر دیتے ہیں بکثرت لکھے ہیں۔ چونکہ احصاء اور شمار اس مختصر رسالہ میں دشوار ہے۔ اس لئے لب لباب کے طور پر اختصار کے ساتھ درج کیے جاتے ہیں۔ اسے کتب معتبرہ کا انتخاب سمجھنا چاہیے حق تعالیٰ سب مسلمانوں کو اس بلائے ناگہانی سے نکالے اور ان کے اقوال و افعال اپنی مرضی کے موافق کر دے اور مجھ کو اور اس رسالہ کے ناظرین اور جملہ مسلمین و مسلمات کو اپنی رحمت کاملہ سے نوازے۔ (آمین)

فقیر قادری عرض کرتا ہے کہ ان اسباب میں وہ بھی ہیں جن کا ذکر قرآن و حدیث میں ملتا ہے اور اکثر و بیشتر وہ ہیں جو اکابر ملت و رہنمایانِ شریعت نے اپنے اپنے مشاہدے اور تجربے سے دریافت کیے تو جو ان اسباب سے اپنے آپ کو دور رکھے گا خود ہی فائدہ اٹھائے گا اور جو ان میں ملوث ہوگا وہ خود دیکھ لے گا کہ اس نے کیا کھویا کیونکر کھویا۔

ہاں آدمی یہ کبھی نہ بھولے کہ موثر حقیقی اللہ ہے اور ہر نفع و نقصان کی کنجی اسی کے دست قدرت میں ہے۔ وہ چاہے کرے اس سے کوئی باز پرس کرنے والا نہیں۔ وہ اسباب یہ ہیں:

1- جھوٹ بولنا۔

2- زنا کرنا۔

3- گناہوں میں مشغول رہنا۔

4- جھوٹی قسمیں کھانا۔

5- جنابت میں کھانا کھانا۔ (سحری کا وقت جا رہا ہے تو حالتِ جنابت میں سحری کرنے میں حرج نہیں)

6- برہنہ پیشاب کرنا۔

7- شب میں جھاڑو دینا خصوصاً کپڑے سے جھاڑنا۔

8- ناخن دانت سے تراشنا۔

9- پاجامہ یا دامن یا آنچل سے منہ پونچھنا۔

10- فقیروں سے روٹی کے ٹکڑے خریدنا۔

11- کھڑے ہو کر پاجامہ پہننا۔ (اگر زمین پر پانی ہو تو کھڑے ہو کر پہننے میں حرج نہیں)

12- بیٹھ کر دستار یعنی عمامہ باندھنا۔

13- خشک بالوں میں کنگھا کرنا یا کھڑے ہو کر بال کاڑھنا۔

14- شکستہ کنگھا استعمال کرنا۔

15- ماں باپ کا نام لے کر پکارنا۔

16- مقراض (قینچی) سے موئے زیر ناف کاٹنا۔

17- چالیس روز سے زیادہ زیرِ ناف کے بال رکھنا۔

18- بزرگوں کے آگے چلنا۔

19- دروازے پر بیٹھنے کی عادت کرنا۔

20- لہسن پیاز کے پوست جلانا۔

21- مکڑی کے جالے دور نہ کرنا۔

22- جوں کو زندہ چھوڑنا۔

23- نماز میں کاہلی کرنا۔

24- پھٹے ہوئے کپڑے کو نہ سینا۔

25- فجر کی نماز پڑھ کر مسجد سے جلد نکل آنا۔

26- صبح کے وقت سونا۔

27- اولاد پر باوجود مالداری، تنگی کرنا۔

28- بغیر ہاتھ دھوئے کھانا کھانا۔

29- کھانے کے بعد برتن صاف نہ کرنا۔

30- اہل و عیال سے لڑتے رہنا۔

31- میت کے قریب بیٹھ کر کھانا۔

32- خلال کرتے وقت جو ریشہ نکلے اسے پھر منہ میں رکھ لینا۔

33- ہر قسم کی لکڑی سے خلال کرنا۔

34- چراغ منہ کی پھونک سے بجھانا۔

35- کھانے پینے کے برتن کھلے ہوئے رکھنا۔

36- بازار میں سب سے پہلے جانا اور بعد میں آنا۔

37- اوندھے جوتے کو دیکھنا اور اس کو سیدھا نہ کرنا، دولت بے زوال میں لکھا ہے کہ اگر رات بھر جوتا اوندھا پڑا ہو تو شیطان اس پر آن کر بیٹھتا ہے۔ وہ

اس کا تخت ہے۔

38- بکریوں کے گلے میں گھس کر چلنا، خصوصاً شام کے وقت۔

49- اولاد کو گالی دینا، یا لعنت کرنا۔

40- فقیر کو جھڑک دینا۔

41- بایاں پاؤں پہلے پاجامہ میں ڈالنا اور بائیں ہاتھ کی آستین پہلے پہننا۔

42- قبرستان میں ہنسنا۔

43- کوڑا کرکٹ گھر میں جمع رکھنا۔

44- صبح ہوتے ہی خدا اور رسول ﷺ کا نام لیے، ذکر کیے بغیر دنیا میں مشغول ہو جانا۔

45- مغرب اور عشاء کے درمیان سونا۔

46- گانے بجانے میں دل لگانا۔

47- بلاوجہ شرعی اپنوں سے تعلقات ختم کر لینا۔

48- صلہ رحمی نہ کرنا۔

49- جنابت کی حالت میں ناخن ترشوانا یا سر منڈانا یا موئے زیر ناف وغیرہ صاف کرنا۔

50- زکوٰۃ یا صدقات واجبہ مثلاً قربانی و کفارہ قسم وغیرہ کے ادا کرنے میں بخل کرنا یا خواہ مخواہ انہیں ٹالتے رہنا۔

51- بغیر حاجت سوال کرنا۔

52- امانت میں خیانت کرنا۔

53- اندھیرے میں کھانا کھانا۔

54- ماں باپ کو ایذا دینا۔

55- قرآن پاک کو بے وضو ہاتھ لگانا۔

56- شب چہار شنبہ (بدھ کی رات) یا شب یک شنبہ (اتوار کی رات) میں بیوی سے صحبت کرنا، اگر اس صحبت میں حمل بھی رہا تو بچہ بے حیا اور بدنصیب پیدا ہوگا اور ہمیشہ مفلس اور حریص رہے گا۔ (مولائے کریم اپنا فضل فرمائے۔ غالباً اسی بنا پر سنیچر اور منگل کے دن، دلہن بیاہ کر نہیں لاتے۔ بزرگوں اور گھر کی بڑی بوڑھیوں کا یہ عمل یہ فقیر اپنے بچپن سے دیکھتا آرہا ہے)

57- قحط کی نیت سے غلہ روکنا کہ اور مہنگا ہوگا جب بیچیں گے۔

58- قمار بازی یا گانے بجانے کے آلات وغیرہ گھر میں رکھنا، حدیث شریف میں ہے کہ جس گھر میں شراب اور دف اور طنبورہ (سارنگی، ستار وغیرہ) ہو اس گھر کے آدمیوں کی دعا قبول نہیں ہوگی اور نہ اس گھر میں رحمت کے فرشتوں کا نزول ہوگا۔

59- راستہ میں پیشاب کرنا (اور بے ستری ہو تو حرام و گناہ)

60- ہمیشہ بے ہودگی مسخرہ پن اور ہزلیات (مذاق دل لگی) میں مصروف رہنا۔

61- ننگے سر کھانا کھانا۔

62- ننگے سر بیت الخلاء میں جانا۔

63- نکلے ہوئے کھانے میں دیر کرنا (کہ کھانا دستر خوان پر الٹا ان کا انتظار کر رہا ہے)

64- برہنہ سر بازار میں پھرنا (اور عورتوں کا ننگے سر رہنا اور اجنبیوں کے سامنے اسی حالت میں آنا جانا حرام، حرام، حرام اور سخت گناہ ہے)

-65 سجدۂ تلاوت نہ کرنا، یا وضو ہوتے ہوئے اس میں دیر لگانا۔

-66 تلاوتِ قرآن کے دوران آیتِ سجدہ چھوڑ کر آگے پڑھنا۔

-67 دوسرے شخص کا کنگھا عاریتاً مانگ کر، استعمال کرنا۔ (خصوصاً) صاف کیے بغیر کہ دوسرے کے بال اس کے بالوں میں الجھیں۔

-68 حوض یا تالاب یا بہتے پانی میں پیشاب کرنا۔ (اس سے نسیان بھی پیدا ہوتا ہے، دولت بے زوال میں لکھا ہے کہ پانچ چیزوں سے بھول پیدا ہوتی ہے۔ حوض وغیرہ میں پیشاب کرنا، راکھ پر پیشاب کرنا، چوہے کا جھوٹا کھانا، قبلہ کی طرف منہ کر کے پیشاب کرنا، زندگانی حرام خوری میں گنوانا بلکہ غور کیجئے تو یہ آخری ایک مستقل بلا وعذاب ہے)

-69 نہانے کی جگہ پیشاب کرنا۔

-70 برہنہ ہو کر سونا۔

-71 سوتے وقت پاجامہ یا تہہ بند سر کے نیچے رکھ کر سونا۔ (دولت بے زوال میں لکھا ہے کہ اس سے خواب خوفناک نظر آتا ہے)

-71 بلا ضرورت بستر کے پاس پانی کا لوٹا، یا سلفچی پیشاب کے لئے رکھنا۔

-73 نماز قضا کر دینا۔

-74 مسجد میں دنیا کی باتیں کرنا۔

-75 وضو کرتے وقت دنیا کی باتیں کرنا۔ (اس وقت دعائیں پڑھے یا پھر خاموش رہے)

-76 بلا وجہ شرعی کسی کے تحفہ ہدیہ یا نذرانہ کو رد کر دینا۔

-77 روٹی کو خوار رکھنا (کہ اس کی بے ادبی ہو اور پیروں میں آئے)

78- وضو کی جگہ پر پیشاب یا پیشاب کی جگہ وضو کرنا۔

79- دروازے پر بیٹھ کر کچھ کھانا پینا۔ (یہ خلافِ ادب بھی ہے اور قابلِ نفرت بھی)

80- استاد کی عظمت و توقیر میں کمی کرنا نہ کہ معاذ اللہ اس کی توہین۔

81- مٹی یا چینی کے شکستہ برتن استعمال میں رکھنا خواہ اس سے پانی پینا۔

82- شکستہ یا گردار قلم سے لکھنا۔

83- قلم کا تراشہ ادھر ادھر ڈال دینا کہ پیروں میں آئے۔

84- مہمان کو حقارت سے دیکھنا اور اس کے آنے سے ناخوش ہونا۔

85- بیت الخلاء میں باتیں کرنا یا وہاں کسی دینی بات میں غور و تامل کرنا۔

86- مردوں کو چھوٹا استنجا کرتے وقت عام گزرگاہوں پر ٹہلنا اور باتیں کرنا۔

87- بغیر بلائے دعوت میں جانا۔

88- چارپائی پر دستر خوان وغیرہ رکھے بغیر کھانا کھانا۔

89- چارپائی پر خود سرہانے بیٹھنا اور کھانا پائنتی پر رکھنا۔

90- دانتوں سے روٹی کترنا۔

91- دانتوں کو بلا وجہ کپڑے سے ملنا جیسے مسواک کرتے ہیں۔

92- ظلم کرنا، کسی کو ناحق ایذا دینا اگرچہ جانور کو۔

93- گناہ کے کاموں میں ضد کرنا اور اپنی بات پر اڑ جانا۔

94- جس برتن میں کھانا کھایا ہے اسی میں ہاتھ دھونا۔

95- قرآن شریف گھر میں موجود ہوتے ہوئے نہ پڑھنا۔

96- ماں باپ، استاد، مرشد کی مرضی کے خلاف کام کرنا۔

97- دروازے کی دہلیز پر تکیہ لگانا یا سر رکھ کر سونا۔

98- سبز درخت کاٹ کر اس کی لکڑیاں فروخت کرنا۔

99- بلاضرورت جانور ذبح کرنے کا پیشہ اختیار کرنا۔

100- صحیح رشتہ ملنے کے باوجود جوان لڑکیوں کو نہ بیاہنا۔

''معمولاتِ مشائخ'' سے یہ ہم نے جو کچھ نقل کیا اس سلسلہ میں یہ بتا دینا بھی مفید اور کار آمد ہوگا کہ احکامِ شریعت کے خلاف قدم بڑھانا، اپنے لئے برکتوں کے دروازے بند کرنا اور نحوست و افلاس اور فقر و تنگ دستی کو دعوت دینا ہے۔

اس تقدیر پر اور بہت لوگ ایسے نکل سکتے ہیں کہ دانستہ، مضرتوں میں گرتے اور پھر بلاؤں میں گھر کر خود کا علاج ڈھونڈتے ہیں۔ دعائیں کرتے ہیں اور اس باب میں دعائیں ان کے حق میں قبول نہیں ہوتیں۔ سبب ظاہر ہے کہ یہ کام خود انہوں نے اپنے ہاتھ سے کیے ہیں۔

مثلاً حضور سید عالم ﷺ فرماتے ہیں:

''تین شخص اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے ہیں اور ان کی دعا قبول نہیں ہوتی''

ایک وہ جس کے نکاح میں کوئی بد خلق عورت ہو اور وہ اسے طلاق نہ دے۔

دوسرا وہ جس کا کسی پر کچھ آتا تھا اور اس کے گواہ نہ کرلے۔ تیسرا وہ جس نے سفیہ بے عقل کو مال سپرد کر دیا، حالانکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے سفیہوں کو اپنا مال نہ دو۔ (حاکم)

ایک اور حدیث شریف میں ایسے ہی تین اور ارشاد فرمائے:

ایک وہ کہ ویرانے مکان میں اترے۔ دوسرا وہ مسافر کہ سر راہ مقام کرے یعنی سڑک سے بچ کر نہ ٹھہرے۔ (طبرانی) تیسرا وہ جس نے خود اپنا جانور چھوڑ دیا۔

اب خدا سے دعا کرتا ہے کہ اسے روک دے تو یہ چھ ہوئے جن کی نسبت تصریح فرمائی کہ ان کی دعا قبول نہیں ہوتی۔

اور ظاہر ہے کہ جب دعا قبول نہ ہوگی، برکت جائے گی، پریشانی آئے گی، اضطرار و بے قراری میں اضافہ ہوگا اور افلاس و تنگ دستی منہ چڑائے گی اور ان امور میں عدم قبول کا سبب ظاہر کہ یہ کام خود اپنے ہاتھوں کیے ہیں۔

ویرانے مکان میں اترنے والا اس کی مضرتوں سے آگاہ ہے پھر اگر وہاں چوری ہو یا کوئی لوٹ لے یا جن ایذا پہنچائیں تو یہ باتیں خود اس کی قبول کی ہوئی ہیں۔ اب کیوں ان کی رفع کی دعائیں کرتا اور گھبراتا ہے۔

یوں ہی جب راستہ پر قیام کیا تو ہر قسم کے لوگ گزریں گے اب اگر چوری ہو جائے یا ہاتھی گھوڑے کے پاؤں یا کسی اور سواری کے کچھ نقصان پہنچ جائے یا رات کو سانپ وغیرہ سے ایذا پہنچے تو اس کا اپنا کیا ہوا ہے۔ نبی اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ شب کو سر راہ نہ اترو کہ اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق سے جسے چاہے راہ پر پھیلنے کی اجازت دیتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس کی خلاف ورزی نحوست ہی لائے گی۔ اور جانور بلکہ اپنے کسی بھی مال کو بلا حفاظت بے احتیاطی سے چھوڑ کہ یہ دعا کرنا کہ اللہ اس کی حفاظت کر، ظاہر حماقت ہے۔ کیا واحد قہار کو آزمانا یا معاذ اللہ اسے اپنا محکوم ٹھہرانا ہے۔

اور عورت کی نسبت صحیح حدیث سے ثابت کہ ٹیڑھی پسلی سے بنی ہے اس کی کجی ہرگز نہ جائے گی۔ سیدھا کرنا چاہو تو ٹوٹ جائے گی اور اس کا ٹوٹنا یہ ہے کہ طلاق دے دی جائے پاس یا تو آدمی اس کی کجی پر صبر کرے یا طلاق دے دے۔ یہ کہ نہ طلاق دیتا ہے نہ صبر کرتا ہے بلکہ بددعا دیتا ہے خواہ خود کو یا عورت کو اور روز روز کی کل کل سے گھبرایا بوکھلایا پھرتا ہے اب گھر میں نحوست نہ آئے گی تو کیا

رحمت و برکت کی بارش ہوگی۔

اور سفیہ ناتجربہ کار! ناقابلِ اعتماد کو مال دے کر جب گواہ نہ کیے تو خود اپنا مال ہلاکت میں ڈالا۔ سفیہ کو دینا بربادی کے لئے پیش کرنا ہے پھر دانستہ مضرت میں گر کر برکت کی دعا مانگنا حماقت نہیں تو اور کیا ہے۔ خلاصہ یہ کہ

خویشتن کردہ را علاجے نیست

علمائے کرام و صوفیائے عظام نے اس موقع کی مناسبت سے اور بھی ایسے لوگ گنائے ہیں جو خود کردہ کا علاج ڈھونڈتے ہیں۔

1- مثلاً جو بغیر کسی سخت مجبوری کے رات کو ایسے وقت گھر سے باہر نکلے کہ لوگ سو گئے ہوں، پاؤں کی چہل راستوں سے موقوف ہوگئی۔ صحیح حدیث میں اس سے ممانعت فرمائی کہ اس وقت بلائیں منتشر ہوتی ہیں۔

2- یا رات کو دروازہ کھلا چھوڑ دے۔

3- یا بغیر اللہ بسم اللہ پڑھے بند کرے کہ شیطان اسے کھول سکتا ہے اور جب بسم اللہ پڑھ کر داہنا پاؤں مکان میں رکھے تو شیطان کہ ساتھ آیا تھا باہر رہ جاتا ہے اور جب بسم اللہ پڑھ کر دروازہ بند کرے تو اس کے کھولنے پر قدرت نہیں رکھتا۔

4- یا کھانے پینے کے برتن بسم اللہ کہہ کر نہ ڈھانکے کہ بلائیں اترتی اور خراب کر دیتی ہیں پھر وہ طعام و مشروب بیماریاں لاتے ہیں۔

5- یا بچے کو مغرب کے وقت باہر نکالے کہ اس وقت شیاطین منتشر ہوتے ہیں۔

6- یا کھانے سے فارغ ہو کر بے ہاتھ دھوئے سو رہے کہ شیطان چاٹتا ہے اور معاذ اللہ برص کا باعث ہوتا ہے۔

7- یا غسل خانہ میں پیشاب کرے کہ اس سے وسوسہ پیدا ہوتا ہے۔

8- یا چھجے کے قریب سوئے اور چھت پر روک نہ ہو کہ گر پڑنے کا احتمال ہے۔

9- یا عورت سے ہم بستری کے وقت بسم اللہ نہ کہے کہ شیطان شریک ہو جاتا ہے اور اپنا عضو اس کے عضو کے ساتھ داخل کرتا ہے جس کے باعث بچہ انسان و شیطان دونوں کے نطفے سے بنتا اور پھر برا تخم برا ہی پھل لاتا ہے۔

10- یا کھانا بغیر بسم اللہ کے کھائے کہ شیطان ساتھ کھاتا اور جو طعام چند مسلمانوں کو کفایت کرتا ایک ہی کے کھانے میں فنا ہو جاتا ہے۔

11- یا زمین کے سوراخوں میں پیشاب کرے کہ کبھی سانپ وغیرہ جانوروں کا گھر یا جن کا مکان ہوتا ہے اور انسان ایذا پاتا ہے۔

12- یا اپنی خواہ اپنے دوست کی کوئی چیز پسند آئے تو اس پر نظر بد دور کرنے کی دعا

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلَیْہِ وَلَا تَضُرَّہٗ مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ

نہ پڑھے کہ نظر حق ہے۔ مرد کو قبر اور اونٹ کو دیگ میں داخل کر دیتی ہے۔

13- یا تنہا سفر کرے کہ فساق انس و جن سے مضرت پہنچتی ہے اور ہر کام میں دقت پیش آتی ہے۔

14- یا ہنگامِ جماع، شرمگاہِ زن کی طرف نگاہ کرے کہ معاذ اللہ اپنے یا بچے یا دل کے اندھے ہونے کا باعث ہے۔

15- یا اس وقت باتیں کرے کہ بچے کے گونگے ہونے کا احتمال ہے۔

16- یا کھڑے کھڑے پانی پیا کرے کہ درد جگر کا مورث ہے۔

-17 یا پاخانہ میں بغیر بسم اللہ اور اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَآئِثِ کہے جائے کہ خبیث (مرد خواہ عورت) جن سے مضرت کا اندیشہ ہے۔

-18 یا لوگوں کے راستوں میں خواہ ان کی نشست و برخواست کی جگہ پاخانہ پیشاب کرے یا کوڑا کرکٹ ڈالے یا اوپر سے پانی وغیرہ پھینکے کہ ان کے ملوث ہونے کا اندیشہ ہو تو آپ ہی گالیاں کھائے گا۔

-19 یا سفر سے پلٹ کر بغیر اطلاع کیے رات کو اپنے گھر میں چلا آئے کہ مکروہ دیکھنے کا احتمال ہے۔

-20 یا فاسقوں، فاجروں، بدوضعوں، بدمذہبوں کے پاس نشست و برخاست کرے ان سے میل جول غلط ملط رکھے، ان سے مشورہ لے، ان پر اعتماد کرے کہ لوگوں کے نزدیک انہیں میں شمار ہوگا اور پھر صحبت تو اپنا رنگ لاتی ہی ہے ان کا رنگ چڑھ جائے تو دین و ایمان کے رخصت ہونے یا قلبی بیماریوں کے پیدا ہونے کا خطرہ سا ملیمو جود اور اگر بالفرض صحبت بد کے اثر سے بچا تو مہتم و بدنام ضرور ہو جائے گا اور مثل مشہور ہے بد اچھا بدنام برا۔ پھر عقیدہ کی بدنامی، عمل کی بدنامی سے بدرجہا بدتر۔ یہ اور اس قسم کے صدہا امور و آداب، احادیثِ کریمہ میں ماثور اور علمائے اہلِ سنت کے فتاویٰ کتب میں مذکور ہیں۔ خدا توفیق دے اور جو یہاں ذکر کیے گئے وہی ذہن نشین رہیں تو رحمتِ خداوندی کو توجہ فرماتے اور برکتوں کے نزول میں کیا دیر لگتی ہے۔



# اسبابِ غنا و فراخ دستی

1- نمازِ اشراق، یعنی طلوعِ آفتاب کے کم از کم بیس منٹ بعد، دو یا چار نفل پڑھنا۔

2- چاشت کی نماز کی پابندی کرنا۔ دولت بے زوال میں لکھا ہے کہ دو چیزیں کبھی جمع نہیں ہو سکتیں۔ مفلسی اور چاشت کی نماز یعنی جو کوئی چاشت کی نماز کا پابند ہوگا کبھی مفلس نہ ہوگا۔

3- ایامِ بیض یعنی ہر مہینے کی 13، 14 اور 15 کو روزے رکھنا۔ فتوح الاوراد میں منقول ہے کہ تجربہ سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ جو کوئی ایام بیض کے روزے رکھے اس کے رزق میں وسعت ہوگی۔ دنیاوی آفتوں سے محفوظ رہے گا اور دونوں جہاں میں برکتوں سے مالا مال۔

4- سورۂ واقعہ کا ہمیشہ بالخصوص بعد مغرب پڑھتے رہنا۔

5- ہر دن کو اوّل وقت فجر میں، سنتِ فجر اپنے گھر پڑھ کر، فرض نماز کے لئے مسجد میں جانا کہ بعض روایات میں آیا ہے کہ جس شخص نے فجر کی سنتیں اپنے گھر میں پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ اس کا رزق کشادہ کرتا ہے۔ اس کے اعزاء و اقارب کا جھگڑا اس سے کم ہو جاتا ہے اور اس کا خاتمہ ایمان پر ہوتا ہے۔

6- نماز پنجگانہ کے لئے اذان کا جواب دینا اور اس کا احترام بجالانا، کہ لیٹا ہوا بیٹھ جائے اور اوراد و وظائف بلکہ تلاوت قرآن موقوف کر دے۔ سر پر ٹوپی دوپٹہ وغیرہ ڈال دے۔ ہرگز ہرگز دنیا کی کوئی بات نہ کرے کہ ایمان میں

خلل آنے کا اندیشہ ہے۔

7- دینی معلومات فراہم کرنے کی کوشش میں لگا رہنا۔

8- دوسروں تک علمِ دین پہنچانا اگرچہ قرآن کی ایک آیت یا دین کا ایک مسئلہ کہ دوسروں کو تم سے جو خیر پہنچے وہ تمہارے لئے مبارک ہے۔

9- خدا توفیق دے تو نماز تہجد پڑھتے رہنا۔

10- توبہ واستغفار کرنا، بالخصوص فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان ستر بار۔

11- مردوں کو حکم شرعی کے مطابق چاندی کی انگوٹھی میں عقیق سرخ استعمال کرنا یہ موجب برکت بھی ہے اور دردِ جگر کو نافع بھی۔

12- گھر میں آیت الکرسی اور سورہ اخلاص پڑھتے رہنا۔

13- صبح کے وقت یا بعد عصر، یا مغرب وعشاء کے مابین نہ سونا۔

14- ہر نماز کے بعد تسبیح فاطمہ پڑھنا۔ یعنی 33 بار سبحان اللہ، 33 بار الحمدللہ اور 34 بار اللہ اکبر۔

15- قرآنِ مجید اور دینی کتابیں دینی مدرسوں کے لئے موقف کرنا۔

16- والدین کی خدمت میں مصروف رہنا۔

17- سورۂ مزمل اور سورۂ نباء کی تلاوت کم از کم ایک بار کر لینا اور سورۂ ملک بعد عشاء پڑھ کر سو رہنا اور شب جمعہ میں سورۂ کہف پڑھنا۔

18- سرکہ گھر میں رکھنا۔

19- عاشورہ محرم میں مسکینوں کو کھانا کھلانا کہ آج کے روز جو چیز دوسروں کو کھلائی پلائی جاتی ہے سال بھر تک اس میں برکت رہتی ہے اسی لئے مسلمانوں میں حلیم کا عمل جاری ہے۔



